هو الله الغنی

# گلدستۂ مصطفوی معروف بہ اشعار عشقی

قوله تعالی

ادعوا ربکم تضرعا وخفیة انه لا یحب المعتدین وادعوه خوفا وطمعا
ان رحمة الله قریب من المحسنین ادعونی استجب لکم ان الذین یستکبرون
عن عبادتی سیدخلون جهنم داخرین

واذا سألك عبادي عني فاني قريب اجيب دعوة الداع اذا دعان
فليستجيبوا لي وليؤمنوا بي لعلهم يرشدون

قصیدۂ جامع الدعوات حاوی جمیع مطالب ومرادات بدرگاہ حضرت قاضی الحاجات ورافع الدرجات متضمن بیان ایمان واسلام واعتقادات ومکارم اخلاق وحسن عادات واجتناب از کبایر وسیئات وطلب مقاصد صوری ومعنوی وسایر حسنات فی الحیات وبعد الممات مع قصاید نعتیہ ومخمس وغزلیات طبعزاد بندہ پرخطا غلام مصطفے متخلص بہ عشقی متوطن محمدآباد بیدر حال ساکن حیدرآباد دکن جو مختصر طور پر طبع کرائے گئے ہیں انشاء اللہ تعالی اگر موقع ہو تو دوسرے قصاید اور غزلیات وغیرہ بہی من بعد طبع کرانا ہوگا۔

کیونکر نہ تازہ تر ہو یہ گلدستہ کی بہار
حمد خدا ونعت نبی کے ہیں اسمیں پہول

در مطبع نور الاسلام طبع گردید

بسم اللہ الرحمن الرحیم
انت المعین وایاک نستعین

قصیدہ جامع الدعوات بدرگاہ قاضی الحاجات طبعزاد بندہ پر خطا غلام مصطفے متخلص [...]

## رباعی ولہ

تکرار زبان سے ہے قل ہو اللہ احد
اور تذکرۂ جان ہے کہ اللہ صمد
بس عقل کا قول لم یلد و لم یولد ہے
دل کہتا ہے لم یکن لہ کفوا احد

## مطلع قصیدہ جامع الدعوات

بیاں کیا ہو سکے مجھ سے تری حمد و ثنا یا رب
کہ تیری ذات بے ہمتا ہے بے چون و [...]

کئی ہیں تو ہی نے پیدا یہ سب ارض و سما یا رب
ترے بندے ہیں ہم اور تو ہمارا ہے خدا [...]

نہیں خالق ہمارا کوئی بھی تیرے سوا یا رب
نہیں رازق ہمارا دوسرا ہیں دوسرا [...]

تو اول ہے مگر تجھکو نہیں ہے ابتدا یا رب
تو آخر ہے مگر تیری نہیں ہے انتہا [...]

تو ظاہر ہے نظر آتا نہیں پر ایک جا یا رب
تو باطن ہے کسی جا پر نہیں ہے پر چھپا [...]

ہے تیری ذات یکتا پاک ہر اک عیب و علت سے
صفاتیں ہیں تری پاکیزہ سب بے انتہا [...]

ا ہین سب تیری جو کچہ ہین ذاتی و قدیمی ہین
ادر ہی توانا تجکو سب باتون کی قدرت ہی
یب کنتے ہین نیک و بد وہ تو سنتا ہی سب بیشک
وہی اول و آخر ہی اون سب کی خبر تجکو
ہین ماں باپ تیرے اور نہ ہے فرزند و زن کنبا
ہین کوئی شریک و ضد و ند نی ہے محمد تیرا
مقدس اور منزا تو ہر اک وہم و گمان سے ہے
یرے بِن اذن یک ذرہ بہی حرکت کر نہین سکتا
تو مالک ہی ترا سب کام حکمت مصلحت سے ہے
زمان سے اور مکان سے پاک گرچہ ذات تیری ہے
نائی تو نے یک قطرہ سے کیا کیا گوہر تابان
جود و جان و عقل و دین زبان و گوش و چشم و دل
رشتے ہین جو تیرے پاک ہین وہ جرم و عصیان سے
تابین انبیا پر تو نے جو جو کہ ہین نازل کی
نبی اللہ سے لیکر بہے پہلے تا احمد مرسل
محمد مصطفے کو کرکے ختم المرسلین آخر
شفاعت ہے محمد مصطفے کی تجکو اور سب کو
دعا جو مانگتے ہین تجہسے ہم کر مستجاب اوسکو

تو زندہ ہے ہمیشہ اونہین تجکو فنا یارب
وہی کرتا ہی تو لاریب جو ہے چاہتا یارب
جو کچہ اچہا برا ہی سب وہ تو ہے دیکھتا یارب
ہی جو کچہ ظاہر و باطن ہے وہ تو جانتا یارب
ہی شاہد قل ہو اللہ احد توحید کا یارب
نہین لائق ہے تیری کیف و کم این و متی یارب
ہے عاجز تیری کنہ ذات مین فہم و ذکا یارب
ہی تیرے خلق سے سب خیر و شر اچہا برا یارب
جو کچہ کرتا ہی تو ہی عدل اور کیسا بہلا یارب
مگر حاضر ہی تو ہر وقت اور ہر ایک جا یارب
تری حکمت کو سمجہے یہ ہماری عقل کیا یارب
کرم سے تو نے ہمکو نعمتین کیسی کیا عطا یارب
جو تیرا حکم ہوتا ہے وہ لاتے ہین بجا یارب
وہ ہین سچ اور تیرا حکم ہے اونہین لکہا یارب
ہین سب برحق جو کچہ بہیجے ہین تو نے انبیا یارب
کلام اللہ تو نے اونپہ ہے نازل کیا یارب
عذاب حشر و دوزخ سے بچا روز جزا یارب
کلام پاک مین تو نے ہی اُدْعُونی کہا یارب

| ہر اک اہل عرب ہو فارسی ہو یا کہ ہندی ہو | | زبان میں اپنی اپنی ہے تجھی سے مانگتا یارب |
|---|---|---|

## دعا بزبان عربی

الٰهي سيّدي يا مرشدي يا مقتدي يا رب
فيسّر كلّ عسر فاستجب دعواتنا يا رب

بحقّ المصطفى والمرتضى وابناهما يا رب
تكفّل امرنا فافتح لنا ابوابنا يا رب

الٰهي ات في الدارين من برّ و احسان
ونجّ من عذاب النار والسوء الجزا يا رب

فارزق خير ارادٍ منك يعني احسن التقوى
تزدني خير علمٍ وهو علم الانبيا يا رب

فاجعل ظاهراً والباطن اعمالنا خيراً
وهب لي احسن الاخلاق حلم والحيا يا رب

وارزق خير رزقٍ طيّبٍ بارك لنا فيه
وهب لي خير نعمات كثيراً ما كفا يا رب

فاجعل شاكراً من قلّت نعمائك الحسنى
واجعل اسعداً احفظني سوء القضا يا رب

الٰهي عافني من كلّ آفات وعاهات
اعذني من شرور الخلق من كلّ البلا يا رب

نفرح ربنا فی الحشر وادخلنا بفردوس
وارزق منک اکراما ودرجات العلی یا رب

افضنا منک ایمانا واسلاما واخلاصا
فاعط منک امنا والفراغ والغنا یا رب

اعوذ بسمک من شر شیطان واعداء
نعوذ بسمک من شرک من درک الشقا یا رب

اعوذ بسمک من شر والافلاس والبخل
نعوذ بسمک من کل هم والعنا یا رب

انا عبد ضعیف انت خلاقی ورزاقی
اغثنا عافنا افصلنا حاجاتنا یا رب

تجاوز عنی من کل آثام وعصیان
تقبل توبتی فاغفر لنا وارحمنا یا رب

فاغفر والدی ثم استادی واحبابی
لکل مومن ثم غلام مصطفی یا رب

## دعا بزبان فارسی

| | |
|---|---|
| توئی حاجت روا مقصد روا مطلب سوا یا رب | روا کن حاجت ما نو بیازم دعا یا رب |
| برای جسم وجان مصطفی و مرتضی یا رب | بما خوبی زندگی در دو عالم کن عطا یا رب |

برائے ما مہیا کن ہر آنچہ مصلحت دانی
تو از ما مہربان تر بودہ بر حال ما یارب

بمن توفیق طاعت ہمچنین دہ تا بصدق دل
ہر آنچہ حکم تو باشد بجان آرم بجا یارب

بہ نزد ہر کس و ناکس نہ خیزد از خوی خود باشم
بحق من بگردد خاکساری کیمیا یارب

توئی شافی شفا دہ علت و بیماری ما را
توئی درمان مائی درد ما را کن دوا یارب

برائے ما بکن آسان تو ہر اک کار مشکل را
بدست رحمت خود عقدہ ما را گشا یارب

بنور وحدت خود کن منور دیدہ ہائے ما
ببوئے خود مشام جان ما کن عطر سا یارب

نظر بر رحمت خود کردہ رحمت کن بحال من
گناہان کردم و توبہ شکستم بار ہا یارب

بدرگاہت بامید ترحم سائلم اکنون
کرم بستی تو من ہستم غریب بینوا یارب

زیارت کردہ کعبہ ہم مدینہ را روم زانجا
خراسان و نجف ہم کاظمین و کربلا یارب

مرا از گردش گردون بدار اندر پناہ خود
نگہدارم ز آفتہائے دہر فتنہ زا یارب

جزائے دوستی با دوستانم دہ جزائے خوش
سزائے دشمنی با دشمنانم دہ سزا یارب

بروز حشر چون ہنگامۂ محشر شود برپا
بدست من بباشد دامن آل عبا یارب

کرم کن روز و شب بر بندہ ناچیز خود عشقی
کرم کن در دو عالم بر غلام مصطفیٰ یارب

## دعا بزبان ہندی

مجیب السائلین کوئی نہیں تیرے سوا یارب
تو کر مقبول جو تجھسے ہماری ہے دعا یارب

بحق مصطفیٰ و اہل بیت مصطفیٰ یارب
تو پورا کر جو ہے ہر اک ہمارا مدعا یارب

ہمارے دل کو دے نور حقیقت سے ضیا یارب
بڑا پھر جلوۂ توحید سے جان کی جلا یارب

رہین ہم دائما ایسی تیری محو لقا یارب
نظر آوے نہ ہمکو دوسرا ہین دوسرا یارب

ہمارا رب ہی تو ہم ہین تیرے در کے گدا یارب
جو ہم طالب ہین دے ہمکو نہ اب در در پہرا یارب

محبت اپنی ہمکو اسطرح سے کر عطا یارب
کہ دل جان سے تجہی پہ ہم رہین ہر دم فدا یارب

محمد مصطفے اور آل اہلبیت کی ہمکو
ہر اک اصحاب اور انصار کی تو دے ولا یارب

بحفظ رتبہ ہو دلمین ہمارے انکی بہی الفت
جو ہین سب انبیا اور اصفیا اور اولیا یارب

جو ہین سب اہل ایمان بہائی ہین اونکی بہی الفت و
کدورت ہو کسی سے بہی نہ کچہ دلمین ذرا یارب

دلونکو بہر ہمارے نور سے ایمان و عرفان کے
دلون کو کر ہمارے ہمسر عرش علی یارب

جو سمجہے تجکو وہ ہمکو عطا کر فہم پاکیزہ
جو پہچانے تجہی ہمکو وہ دے عقل رسا یارب

بچا ہمکو تو ہر اک اختلاف راہ و مذہب سے
طریقہ تہا جو احمد کا وہی ہمکو بتا یارب

تعصب اعتکبر سے بچا ئین راہ باطل پر
ہمارا دین ہو دین محمد مجتبے یارب

بچا کر ظلمت کفر و ضلالت سے سدا ہمکو
دکہا دے نور ایمان سے ہمین راہ ہدا یارب

ہمیشہ دور رکہہ شرک و جہالت اور بدعت سے
عمل ہو اوسپہ جو ہے سنت خیر الوری یارب

محمد پیشوائے اولین و آخرین جو ہین تو
رہین وہ دونون عالم مین ہمارے پیشوا یارب

مباح و فرض و واجب اور سنت ہین جو یہ چارون
عمل کرتے رہین ہم جان سے اونپر سدا یارب

اوامر اور حلایل پر ہمارا ہو عمل ہر دم
مناہی اور محارم سے سدا ہمکو بچا یارب

ہو تفسیر اور حدیث و فقہ سے سب ہمکو آگاہی
عبث ہی علم دنیا علم دینی کر عطا یارب

زیادہ علم دے ہمکو ہمارا ہو عمل اوسپر
عطا کر ہمکو اخلاق وسیع عدل و تقی یارب

مرے دلمین کبہی شیطان نہ کوئی وسوسہ ڈالے
فریب و مکر سے اوسکے ہمیں ہر دم بچا یارب

ہمارے دلکو کر مسرور اور پر نور آنکہون کو
عبادت مین تری ہرگز نہ سستی و تساہل ہو
نماز فرض و واجب اور نوافل اور تہجد بہی
جماعت اور نماز جمعہ کی توفیق دے ہمکو
نہووے تا قضا دے اتنی فرصت وقت پر پڑہلین
تری تحمید اور تہلیل او تکبیر ہو لب پر
سدا توفیق دے تو ہمکو قرآن کی تلاوت کی
رکہین ہم فرض روزے سب کے سب ماہ مبارک کے
حلال و پاک دے تو مال تا اوسکی شرائط سے
برس گر ہو نصاب مال دین ہر دین زکات اوس سے
طواف کعبہ و احرام اور احکام سے اوس کے
مدینہ جا کے حضرت کی زیارت سے مشرف ہون
حضوری رات دن حاصل ہو دربار محمدؐ کی
جہاد اکبر و اصغر ہے بنفس و کافر سے
کشادہ کر ہمارے ہاتہہ کو تا راہ مین تیری
کرون مین کام جو کچہ اوسمین نیت خیر کی ہووے
حقیقت نور حق کی تا سدا ہمکو نظر آوے
بہلے کو ہم بہلا جانین برے کو ہم برا سمجہین

عبادت کیلیے تن کو ہمارے دے قوا یارب
نماز پنجگانہ وقت پر ہووے ادا یارب
برابر سب حضور دل سے ہم لاوین بجا یارب
پڑہین مسجد مین جا کر ہم نمازین بے ریا یارب
نماز فجر و ظہر و عصر اور مغرب عشا یارب
پڑہون تسبیح زہرا اور درود مصطفی یارب
کلام اللہ کو کر دے ہمارا رہنما یارب
بچا رنج و مرض سے تا نہووے روزہ قضا یارب
زکات و حج بیت اللہ بہی ہو ہمسے ادا یارب
دے یہ توفیق بہی جب مال تو نے ہی دیا یارب
میسر ہمین یک حج ہو بیت اللہ کا یارب
اوسی جا مجکو رہنے کو ملے تہوڑی سی جا یارب
میسر ہمکو ہو دیدار اونکا دائما یارب
کرین ہم راہ مین تیری بجان و دل غزا یارب
کرین خیرات اور صدقات اور جود و سخا یارب
مرے اعمال مین پیدا نہو ہرگز ریا یارب
دے آنکہون سے ہمارے پردہ غفلت اوٹہا یارب
حقیقت ہمیشہ ہر اک چیز کی تو کر دے وا یارب

بچا رکھہ مجکو اور سب اہل ایمان کو ان امروں سے
بچا ہر اک مسلمان کو گناہان کبیرہ سے
فساد و ظلم و بدعہدی نفاق و رشوت و غارت
عقوق والدین و اکل اموال مسلمان کا
شراب و نشہ پینے سے بچا اور ہزل و بازی سے
بچا ایذا رسانی غضب چغلی و تمسخر سے
دلوں سے سب مسلمانوں کے یکسر دور ہو جاوین
خیال خود پرستی و خودی آئے نہ کچھ دلمین
ہنون ہمپر کبہی غالب یہ خواہشہای نفسانی
بچا رکھہ نفس امارہ سے ہمکو اور ان سب سے
نظر عیبوں پہ اپنے ہو سکے ہو نہ عیبوں پر
ہین ہم [illegible] تیرے ہی تو ہمارا حافظ و ناظر
ہوی جو کچھ کہ ہوں امراض جسمانی و روحانی
گناہ سے رکھہ جدا طاعت مین رہین طاعت مین [illegible]
زبان پر ہو سکے حق مین کچھ کلمہ نہ بد جاری
برائی ہم مسلمان کی سنین ہرگز نہ کانوں سے
نہ دیکھی چشم بد سے مرد و عورت غیر کو ہرگز
خیالات بدی و وساوس شیطانی ہوں نہ دلمین

جو ہے شرک و بغاوت حکم سے تیرے ابا یارب
جو ہی بہتان و کذب و غیبت و مکر و دغا یارب
ہے پہر جہوٹی قسم قتل و قذف سرقہ ربا یارب
شہادت زور اور تہمت پنہی پہ افترا یارب
کرے دامن نہ آلودہ لواطت اور زنا یارب
خیانت اور دغل کم تولنا اور ناپنا یارب
غرور و کینہ و بغض و حسد کبر و ریا یارب
لگے اس سب برتی کی نہ کچھ ہمکو ہوا یارب
دلوں سے ہو ہمارے دور سب حرص و ہوا یارب
جو ہین غصہ غضب جہل و حمق جور و جفا یارب
بہلا ہم سب کو تجہین آپکو سب سے برا یارب
بچا آفت سے ہمکو دور کر ہر اک بلا یارب
ہر اک علت مرض سے ہمکو تو دیدے شفا یارب
زبان و گوش و چشم و دل شکم اور دست و پا یارب
زبان سے نیک باتین شکر ہو تیرا ادا یارب
کلام پاک اچہی بات تو ہمکو سنا یارب
ترے آیات قدرت نیک شی ہمکو دکہا یارب
بہری دلمین ہو تیرے اور [illegible] یارب

بچا مال حرام و چیز ناجائز کے کھانے سے / رہے شکر و قناعت سے شکم میرا بھرا یارب

کسی پر میرے ہاتون سے نہ کچھ ظلم و جفا ہووے / یہ ہاتون سے سخاوت عدل و نیکی ہو سدا یارب

رہ بد پر کبھی جانے نہ پائین پاؤن یہ میرے / قدم میرا رہ حق مین رہے ہر دم چلا یارب

لباس طاہر و پاکیزہ حسب شرع دے ہمکو / حلال و پاک دے مشروب و ماکول و غذا یارب

وہ ہمت دے رہون مین دن کو صایم رات کو قایم / کٹے تیری عبادت مین ہر اک صبح و مسا یارب

کبھی تو ڈر غضب کا ہو کبھی امید بخشش کی / تری جانب سے ہو دلمین سدا خوف و رجا یارب

خوشی ہو یا غمی ہو ہمکو رکھہ تو صابر و شاکر / رہین ہم اوس سے راضی ہو جو کچھ حکم قضا یارب

سراسر کر قوائد اوصاف سے آراستہ ہمکو / جو ہین زہد و طہارت عاجزی صدق و صفا یارب

محبت اور اخلاص و ادب خلق و مروت دے / امانت اور دیانت راستی مہر و وفا یارب

شجاعت حکمت و عفت حمیت اور تحمل دے / عطا کر رقت و رفق و ورع حلم و حیا یارب

تانی اور تامل عفو و احسان عدل دے ہمکو / مدارا رحمت لطف و کرم جود و سخا یارب

عطا کر قوت تخئیل و ذکر و حافظہ ہمکو / دے ہمکو فہم و فکر و عقل اور ذہن و ذکا یارب

دے نیت نیک اور توفیق توبہ اور عبادت کی / ثبات و حریت علم و یقین حسن ہدی یارب

تواضع اور قناعت شکر و تقوی کر عطا ہمکو / توکل ہمت و تسلیم اور صبر و رضا یارب

بنے جسکو بنائے تو بگاڑے جسکو بگڑے وہ / ہمارا کام جو بگڑا ہے دے اوسکو بنا یارب

ادا ہووے حق اللہ و حق الناس جو کچھ ہے / نبی کا حق ائمہ اور خاص و عام کا یارب

ذو القربی یتیم و جار و مسکین و مسافر کا / ذو الارحام اور مان باپ کا حق ہو ادا یارب

رہے زوجہ اطاعت اور رضا مین زوج کی اپنے / ہر اک عورت کو دے خوف و ادب عفت حیا یارب

نہو اونمین کبہی عقوق جفاؤ رنج کی پیدا
موافق شرع کے باہم رہے ربط و خلا یا رب

عطا کر ہمکو تو اولاد صالح مومن و مسلم
ہدایت علم دیکر عمر بہی اونکی بڑہا یا رب

ہمارے دوستونکو دین اور دنیا مین رکہہ اچہا
ہدایت خیر کی دے کر عدو کا بہی بہلا یا رب

ہو مدحت ہومنونکی پر نہ کچہ اونکی مذمت ہو
کرین محوشش اونکو ہم ہرگز نہون ہمسے خفا یا رب

اگر ہو سو نفع پہونچائین نہو ہمسے ضرر اونکو
بہلا ہم اونکا چاہین پر نچاہین کچہ برا یا رب

رہین سب دوست باہم ملکی آپسمین خوش و خرم
نہووے یار اپنے یار سے ہرگز جدا یا رب

جو مجکو چاہتا ہی دل سے بس مین بہی اوسے چاہون
ملا ہے دل مرا جس سے مجہی اوس سے ملا یا رب

جو بیگانہ ہی تجہسے اوس سے بیگانہ رہون مین بہی
ہو اوس سے آشنائی جو ہی تیرا آشنا یا رب

محبت یا عداوت جس سے ہو تیرے لئے ہووے
رہے ہر کام مین ہمکو خیال ایسا ترا یا رب

سوا تیرے نہو ہمکو کسی شئی کی کبہی خواہش
ہمارے دلکو ایسا حب دنیا سے پہرا یا رب

ہمارا دل نہ لگجاے کبہی اس زال دنیا سے
نہون ہم اس بلا مین آکے ہرگز مبتلا یا رب

زن و فرزند و مال و زر کی الفت مین نہ پہنس جائین
ہمارا دل رہے تیری محبت مین پہنسا یا رب

ہمیشہ چلتے پہرتے بیٹہتے اوٹہتے بہی سوتے دم
ہو دلمین یاد لب پر یا اللہ ہو بر ملا یا رب

جیون مین تیری الفت مین مرون مین تیری الفت مین
تو دیکر عشق مجکو اپنا دیوانہ بنا یا رب

رہے باقی نہ کچہ مجہہ مین فنا ہووے من و مائی
ہمین تو کر دے ایسا عشق مین اپنے فنا یا رب

ہمین منظور رہو وہ بات جو منظور ہو تجہکو
رہین ہم اوس سے راضی ہو جو کچہ تیری رضا یا رب

ہمین اسطرح سے تو علم باطن معرفت کا دے
کہ پائین آپکو پہچانکر تیرا پتا یا رب

شریعت اور طریقت مین ہمین ثابت قدم کر دے
حقیقت معرفت اپنی ہمین تو کر عطا یا رب

رہے طاعت میں تن الفت میں دل قربت میں جاں ہر دم ۔ فنا فی اللہ ہو کر آپ ہم پائیں بقا یا رب
تو اپنا عشق دیکر جان کو میری سلامت رکھ ۔ تو اپنا درد دیکر دل کی میری کر دوا یا رب
وہ عشق پاک دے ہمکو کہ جو عشق حقیقی ہے ۔ وہ درد دل دے ہمکو جو کہ ہے عین شفا یا رب
ہماری جان کو بس نور وحدت سے منور کر ۔ ہمارے دل کو سوز درد سے اپنے جلا یا رب
ہماری جان کو رکھ عشق سے اپنے سدا زندہ ۔ ہمارے دلکو اپنا درد تو دیکر جلا یا رب
ہماری جان تیرے حسن پر ہر دم رہے قربان ۔ ہمارا دل ہو تیرے نام پر ہر دم فدا یا رب
تری ذات مقدس اور صفات پاک کا صدقہ ۔ تصدق انکا جو ہیں تیرے اسماء علا یا رب
بہ جبریل و بہ میکائیل و عزرائیل و اسرافیل ۔ ترے جملہ ملایک کا ہے تجکو واسطہ یا رب
بہ صحف نوح و داؤد و خلیل و حضرت آدم ۔ بہ توریت و بہ انجیل و بہ فرقان ہدا یا رب
بہ آیتہا قرآں ہم برائے سورۂ رحمان ۔ خصوصاً والقمر والشمس بہر والضحی یا رب
بحق بو البشر از بہر نوح و موسیٰ و عیسیٰ ۔ بہ ابراہیم و اسمٰعیل و جملہ انبیا یا رب
بحق مصطفے و اہل بیت و عترت طاہر ۔ خصوصاً او نبی بہر حیدر و خیر النسا یا رب
بحق حسن کے واسطے بہر حسین و عابد و باقر ۔ بہر جعفر و کاظم علی موسی الرضا یا رب
تقی کا اور نقی و عسکری کا واسطہ تجکو ۔ بحق مہدی ہادی سمی المصطفے یا رب
پے ازواج اطہار و پے اولاد پیغمبر ۔ باصحاب مہاجر ناصرین با وفا یا رب
بہ صدیق و بہ فاروق و بہ ذو النورین و با مولا ۔ ہے ظاہر جنکا صدق و عدل و حلم و اتقا یا رب
پے اصحاب بدر و صاحبان بیعت رضوان ۔ رضی اللہ جنکے حق میں آیا ہے لکھا یا رب
برائے غوث اور اقطاب اور ابدال حقانی ۔ باوتاد زمانہ بہر جملہ اولیا یا رب

بعجز زاہدان وعابدان راکع وساجد
بجہد متقین ومجتہدین عالم وعارف
بصدق مومنین ومومنات تائب وطاہر
تواضع کا سرافرازونکی صدقہ عدل شاہان کا
بجسم لاغر زاہد القلب انور عارف
بگوش حق نیوش وچشم حق بین ولب حق گو
بہجر جان ستان ہم بوصل یار جان پرور
باندوہ دل نالان باشک دیدۂ گریان
محبت دیکی ہمکو اپنی اور محبوب کی اپنے
اوٹھا دنیا سے باایمان تا ہو خاتمہ اچھا
چھپا تو میرے عیبوں کو نکر رسوا دو عالم میں
تو ستار ہے تو غافر ہے چھپا کر بخشدے سارے
بہت عاصی ہوں میں پر تجھسے ہی امید رحمت کی
ہر اک میرا گنہ تو بخشدے او بخشدے اونکو
جو ہوئیں اہل ایمان مرد وعورت بخش اونکو بھی
ترقی اور ہدایت امت احمد کو دے ہر دم
ہمارے نخل ایمان میں ہوں نیکی کے ثمر پیدا
دم مردن زبان پر کلمہ طیب رہے جاری

بشکر شاکرین وذاکرین واذکیا یارب
بسعی صالحین وبہر صدق اصدقا یارب
بفضل مسلمین ومسلمات واتقیا یارب
بجود مفلس وزہد جوانان پارسا یارب
بہ بطن خالی صایم بصدر پر ضیا یارب
بفہم حق شناس وہم بعقل حق نما یارب
بعشق ولگداز وہم بحسن مہ لقا یارب
بسوز عاشق بیجان بدرد لادوا یارب
ہمارا دین اور دنیا میں تو کردے بھلا یارب
یہی تجھسے ہمیشہ ہے ہماری التجا یارب
نہیں تجھسے چھپا کوئی ہمارا ماجرا یارب
خطائیں اور گنہ جو کچھ کہ ہیں ہمنے کیا یارب
ہمارے بخشدے سارے گنہ جرم وخطا یارب
جو ہیں ماں باپ میرے اور عزیز واقربا یارب
جو کوئی اونمیں ہو زندہ جو ہو اونمیں موا یارب
رہے اسلام کا گلشن سدا پھولا پھلا یارب
ہمارے باغ کو امید کی کردے ہرا یارب
وظیفہ ہو یہی کلمہ ہمارا دائما یارب

بچا مرگ مفاجات و قضائے ناگہانی سے
نہ دے امراض مہلک مثل طاعون و وبا یارب

کرآسان نزع کی سب سختیون کو ایسی حالت مین
فقط تیری طرف ہی دل ہمارا ہو لگا یارب

فرشتون سے کہون مرقد مین ہے اللہ رب میرا
محمد ہے نبی اسلام دین حق مرا یارب

الٰہی پھر ہماری قبر کو تو نور و خوشبو سے
ہو میری قبر مین جنت کا دروازہ کھلا یارب

عذاب قبر و حشر و نشر اور خورشید و میزان سے
عبور پل صراط و نار دوزخ سے بچا یارب

بچا طبقات دوزخ سے سعیر و ہاویہ جو ہے
جحیم و ہم سقر حطمہ جہنم اور لظی یارب

سرون پر حشر مین سایہ محمد کے علم کا ہو
رہین ہم نیچے اوسکے جہنڈکا جو ہے لوا یارب

وہان سے ہمکو کر پہر گلشن فردوس مین داخل
ہر اک رنج و عذاب و فکر سے کرکے رہا یارب

مطہر آب کوثر کا وہ بہر کر جام صافی مین
ہمین تو ہاتھ سے ساقی کوثر کے پلا یارب

کرم سے اپنے اور لطف و شفاعت سے محمد کے
ہمین کر باغ جنت کی ہر اک نعمت عطا یارب

## بیان نعمات جنت

جنان کی وہ چمن بندی و جنت کی فضا یارب
وہ خوشبو خلد کے پہولون کی وہ ٹہنڈی ہوا یارب

وہ اشجار بہشتی اور وہ ہر جا سایہ طوبی
وہ طایر حمد مین ہر شاخ پر نغمہ سرا یارب

وہ میوے خلد کے انجیر اور انگور وہ تازہ
وہ رمان اور وہ سیب خوش و خرما با مزا یارب

وہ خوش نہرین شراب و شیر و شہد و آب شیرین کے
وہ پانی سلسبیل و کوثر و تسنیم کا یارب

وہ قصر گوہر و یاقوت وہ تختے زمرد کے
وہ فرش قاقم و دیبا ہر اک جا پر بچھا یارب

شباب نو کی وہ حالت وہ نور مہر سے طلعت
وہ غلمان بہر خدمت اور وہ حورین دلربا یارب

وہ ملبوس حریر و سندس و استبرق زیبا | عبائیں وہ قبائیں وہ منقش اور وہ ردا یارب

وہ ازواج مطہر اونکا وہ ملبوس وہ زیور | وہ سر پر تاج پر گوہر وہ حسن جان فزا یارب

وہ چہرے نور کے زیبا وہ تن نازک وہ دست و پا | وہ کنگن سونے اور چاندی کے وہ اونکی ضیا یارب

وہ اونکا طرز معشوقی وہ اونکی نرمی و شوخی | تبسم اونکا وہ اور اونکا وہ ناز بجا یارب

وہ ذکر و شکر نعمت اور وہ باتین محبت کی | اشارے اونکے وہ اور اونکی وہ پیاری ادا یارب

وہ شان حق جمال اونکا وہ خوبی وہ کمال اونکا | ہمیشہ وہ وصال اونکا وہ لذت وہ مزا یارب

سوا اونکی وہ نعمت جو نہ گذری دل پہ انسان کے | نہ آنکھوں سے کبھی دیکھا نہ کانوں سے سنا یارب

پلا وہ ساغر اطہر مئے پاک و طہورا کا تو | سرور جان و دل جس سے کہ ہووے انتہا یارب

رہین آنکھین ہماری دیکھتی ہر دم طرف تیرے | بڑی نعمت ہے یہ دیدار تو اپنا دکھا یارب

ترا جلوہ جو دیکھین پھر نہ جنت کی بھی پروا ہو | رہین ایسے سدا ہم بس ترے محو لقا یارب

سنا دے ہمکو مژدہ اپنی خوشنودی کا پھر اوس دم | بڑی نعمت ملی ہمکو جو تو راضی ہوا یارب

عطا کر دین اور دنیا کی ساری نعمتیں ہمکو | بحق مصطفےٰ و آلہ صلے علےٰ یارب

ملایک سب کہین آمین ہم جب یہ دعا مانگین | پذیرا ہو ہماری اور ملایک کی صدا یارب

اٹھا کر دست دعوت جو کہ تجھسے مانگتے ہین ہم | وہ سب بر لا مرا اور مومنون کا مدعا یارب

سوا انکے ہے جو جو دل مین مطلب جانتا ہے تو | وہ سب مطلب برا اور مومنون کے کر روا یارب

کیا ہے نامور دنیا مین جیسا تونے عشقی کو | اوسے عقبیٰ مین بھی کردے غلام مصطفےٰ یارب

صلہ مین لونگا مین جنت سنا کر حشر مین اسکو | میرے دفتر مین ہوگا یہ قصیدہ بھی لکھا یارب

تمّت من ید احقر الوریٰ غلام مصطفےٰ متخلص بہ عشقی

## قصیدۂ دوم

ہے بیان حق وہ جو کچھ ہے بیان مصطفیٰ / ہے زبان اللہ کی گویا زبان مصطفیٰ

کیا بیان مجھسے حقیقت ہو شان مصطفیٰ / عرش اعلیٰ سے ہے اعلیٰ تر مکان مصطفیٰ

حق تعالیٰ جانتا ہے جو ہے شان مصطفیٰ / جز خدا کوئی نہیں ہے رتبہ دان مصطفیٰ

ہو سکیگا ہمسے کیا وصف و بیان مصطفیٰ / خالق کون و مکان ہے مدح خوان مصطفیٰ

ہے زمین کوئے والا آسمان ہفتمین / پایۂ عرش علا ہے آستان مصطفیٰ

نور ذات کبریا نور محمد ایک ہے / عاشقان کبریا ہین عاشقان مصطفیٰ

دوست کا جو دوست ہی ہوتا ہے وہ بھی ایک دوست / دوستداران خدا ہین دوستان مصطفیٰ

راست ہی یہ راہ جو ہے شاہراہ احمدی / جائینگی جنت کو سیدہے رہروان مصطفیٰ

ہین رہ حق پر وہی بیشک قسم اللہ کی / منزل دنیا مین جو ہین رہروان مصطفیٰ

یہ خدا کو جانتے ہین حق سے انکو جانتا / یہ ہین حق کے رازدان وہ رازدان مصطفیٰ

مہر حق کی انپہ ہے اور مہر انکی ہمپہ ہے / یہ ہین ہمپر مہربان حق مہربان مصطفیٰ

عالم دین صوفی و عارف یہ سب پاتے ہین فیض / گرم ہے سارے زمانے مین دکان مصطفیٰ

ہے انہین کے در سے ملتی جسکو نعمت ملتی ہے / جسکو دیکھو ہے یہان ہین میہمان مصطفیٰ

لوٹ لی وہ دولت دین جسکا جی چاہے یہان / مفت مین ملتا ہے گنج شائیگان مصطفیٰ

دولت دنیا نہین کچھ مال اونکے سامنے / مالکان ملک دین ہین بندگان مصطفیٰ

راہ حق اوسکو ملی جو راہ پر انکی چلا / پا گیا خالق کو جو پائے نشان مصطفیٰ

کیا کوئی جانے کہ کیا ہے انکی قدر و منزلت / خالق ہر دو جہان ہے قدردان مصطفیٰ

عرش اعلا ہے جو ہے اک گوشہ بام نبیؐ
چرخ اول ہے یہ پہلی نردبان مصطفےٰ

اسمان اولین ادنا ہی اک اوسکا حباب
اسطرح بینا ہے بحر بیکران مصطفےٰ

عالم کون و مکان سے اوسکو کچھ نسبت نہین
دونون عالم سے بہی برتر ہے جہان مصطفےٰ

ہے اگر چرخ چہارم پر مسیحا کا مقام
عرش اعلا ہی مقام و آستان مصطفےٰ

باعث ایجاد یہ وہ خالق ایجاد ہے
فرق ہم خالق مین ہے اور درمیان مصطفےٰ

وہ جو کچھ چاہا خدا نے کردیا اونکو عطا
اے خوشا بخت و نصیب کامران مصطفےٰ

جانتے ہین ہونٹ سنکر سب فصیحان عرب
ہے فصاحت مین عجب شیرین زبان مصطفےٰ

کفر کی جا رایت اسلام کرتا ہے علم
ناصب دین ہمت کشورستان مصطفےٰ

عدل بدتر ظلم سے نوشیروان کا ہوگیا
دادگستر جب ہوے ہین پیروان مصطفےٰ

خلقت عالم ہے لشکر اور نشان ہے آفتاب
ہے سپہر نیلگون فیل نشان مصطفےٰ

کفر کا سر ہے حسام شاہ دین سے کٹ گیا
گڑ گئی ہے دلمین دشمن کے سنان مصطفےٰ

کہل سکے جو عقل کل سے بہی نہ عقدے راز کے
کہولتی ہے اونکو عقل نکتہ دان مصطفےٰ

ہے زمانہ آپکا خیر القرون دیکہو حدیث
خوب تہا سارے زمانون سے زمان مصطفےٰ

صاحب وستا کر نہ پایا پہر کوئی انکی طرح
بارہا کرکے خدا نے امتحان مصطفےٰ

انکو اللہ نے کیا ہے رحمۃ للعالمین
رحمت حق ہے ہمیشہ توامان مصطفےٰ

حق تعالے خود بنا کر انکو عاشق ہوگیا
حیرت افزا کیا ہے حسن بستان مصطفےٰ

کردیا ہمکو خدا نے عاشق حسن رسول
دل سے جائیگا نہ عشق جاودان مصطفےٰ

شوق ہے دلمین کہ آنکہونکو ملون دہلیز سے
مجکو دکہلا دے الٰہی آستان مصطفےٰ

نام سے اللہ کے نام محمد ہے ملا تو ۔۔۔ ہے عیان کلمہ سے بس قرب وقران مصطفیٰ

جو لوای حمد ہے اور ہین شہ مردان علی ۔۔۔ یہ نشان بردار ہے وہ ہے نشان مصطفیٰ

جان نثاری کو سمجھتے تہے وہ ہی ایک کہیل ۔۔۔ اسطرح اہل وفا تہے یاوران مصطفیٰ

آسمان فیض کے ہین مصطفیٰ ماہ منیر ۔۔۔ ہین ہدایت کے ستارے پیروان مصطفیٰ

تہی نہ کچہ دشمن سے بہی دلمین کدورت او غبار ۔۔۔ صاف تہا ایسا دل آئینہ سان مصطفیٰ

رنج جو پہونچا صواب او سکا زیادہ ہو گیا ۔۔۔ نفع سے خالی نہ تہا جو تہا زیان مصطفیٰ

صاحب ایمان ہوا شیطان بہی انکی فیض سے ۔۔۔ اہل ایمان ہین تمامی انس وجان مصطفیٰ

انگلیون سے نہر جاری ہو گئی تہا معجزہ ۔۔۔ سب کو کافی ہو گیا اب روان مصطفیٰ

چومتے اسکو ہی ہین زوار حاجی کیطرح ۔۔۔ سنگ اسود ہے یہ سنگ آستان مصطفیٰ

تہے یہ امّی دیکے اپنے فضل سے علم لدن ۔۔۔ اکر دی رب پاک نے خاطر نشان مصطفیٰ

حق نے اپنے نور اقدس سے انہین پیدا کیا ۔۔۔ کیا جدائی ہے میان حق میان مصطفیٰ

جان کو ملتا ہے ہر دم اسکے سننے سے مزا ۔۔۔ گوش دل سے چاہئے سننا بیان مصطفیٰ

کیا ضرورت مانگنے کی انکو ہی پہر غیر سے ۔۔۔ ہے خدا حاجت روائے کامران مصطفیٰ

بات مین مردہ دلون کو بخشتے ہین یہ حیات ۔۔۔ رشک عیسیٰ ہین لب معجز بیان مصطفیٰ

ساغر الفت پیا انکا جو ہین روز ازل ۔۔۔ مست ہین جام ولا سے سیکشان مصطفیٰ

دیکہکر قربان ہے دل وہ رخ وہ گیسو اور وہ حسن ۔۔۔ وہ عمامہ وہ عبا وہ طیلسان مصطفیٰ

جلوہ گر ہوتا ہے آنکہو مین جو میرے نور حق ۔۔۔ بیخودی مین مجکو ہوتا ہے گمان مصطفیٰ

بعد حق یہ افضل و اکمل ہین سارے خلق سے ۔۔۔ دوسرا مین اک نہین کوئی بسان مصطفیٰ

پیروی ہے مصطفے کی پیروی اللہ کی ۔ طالبان حق ہین جو ہین طالبان مصطفے
حج اکبر کے برابر ہے زیارت آپکی ۔ حاجی بیت الحرم ہین زایران مصطفے
حق مین انکے کلمہ لولاک خالق نے کہا ۔ حبذا کیا پیش حق ہے عز و شان مصطفے
قرب حق انکے سوا ایسا کسے حاصل ہوا ۔ لی مع اللہ سے ہے ظاہر اقتران مصطفے
جا نہین سکتے فرشتے جس جگہہ پہ وان گئے ۔ مرحبا و حبذا تاب و توان مصطفے
تھے شب معراج مین جبرئیل ہمراہ رسول ۔ تہا براق برق آسا زیر ران مصطفے
تھے ملایک اور غلمان انکے ہمراہ رکاب ۔ انبیا سب تھے جلو مین ہمعنان مصطفے
عرش پر بلوا کے حق نے دی ہین اونکو نعمتین ۔ بنگیا ہے خود خدا ہی میزبان مصطفے
دو کمان کا ہی رہا باہم نہ حق سے فاصلہ ۔ تہا شب معراج مین یہ اقتران مصطفے
انکے حق مین قاب قوسین آیا ہی قرآن مین ۔ ہے کمان حق سے پیوستہ کمان مصطفے
کب ہوا رتبہ میسر یہ کسی انسان کو ۔ ہین فرشتے آسمان کے خادمان مصطفے
عالمان امت والا ہین مثل انبیا ۔ جا بجا ہین رہنما پیغمبران مصطفے
جان تک اپنی فدا کی ہے ولا مین آپکے ۔ کسقدر اصحاب تھے سب عاشقان مصطفے
شاہدین کو کیا بہادر کیا جری یاور علی ۔ دست یہ بہاری جنگ مین تہا اک جوان مصطفے
مصطفے کا ہم فصاحت مرتضے کا ہے کلام ۔ عہد طفلی ہین جو چپ سے تہے زبان مصطفے
ہے اوکھاڑا اوسنے درخیبر کا دو انگشت سے ۔ اسقدر رکہتا تہا طاقت پہلوان مصطفے
ہے علی و فاطمہ سے پر ضیا قصر نبی ۔ ہین یہ دو نون مہر و ماہ آسمان مصطفے
مصطفے کے فاطمہ ہے لخت دل لخت جگر ۔ مرتضے ہے لحم و دم اور جسم و جان مصطفے

نور سے ان کے یہ دونون نور ہین پیدا ہوے
ہین حسین اور ہین حسن روح و روان مصطفیٰ

نخل و گل اور ہین علیؑ و فاطمہ سبطین ہین
حبذا کیا ہے بہار بوستان مصطفیٰ

اہلبیت پاک اور قرآن سے گئے ہین چھوڑکر
حشر تک قایم ہے یہ نام و نشان مصطفیٰ

حسن کہیو حسن سب ہے ہے حسین شکل حسین
خوب دا احسن ہے ہراک سرو روان مصطفیٰ

دونون عالم ہین وہ رسوا و معذب ہوئیگا
ہے جو دنیا ہین عدوے خاندان مصطفیٰ

قیدخانہ اون کو دوزخ کا ہوا آخر نصیب
دار دنیا مین سے تہے جو جو دشمنان مصطفیٰ

صلب آبا پاک ہین طاہر ہین بطن امہات
طیب و طاہر سبہے سارا دودمان مصطفیٰ

سورۂ قرآن ہین ہے شان جسطرح چہوٹے بڑے
ہین برابر فضل ہین خرد و کلان مصطفیٰ

لاکہہ دشمن تہے مگر انکا نہ کچہہ بہی کر سکے
خود خدا ہر حال ہین تہا پاسبان مصطفیٰ

زور کچہہ اب اونکا ان کے سامنے چلتا نہین
گڑ گئی ہے دلمین اعدا کے سنان مصطفیٰ

دامن امید پر سب کا در مقصد سے ہے
ابر رحمت ہے یہ گوہر فشان مصطفیٰ

ہو کے شافع آپ ہی بخشائینگے سارے گناہ
ہین بہی رکہتے بہروسا عاصیان مصطفیٰ

حشر مین انکے سبب ہمکو نہین خوف حساب
عاصیونکی ہے شفاعت کو ضمان مصطفیٰ

معرفت کی آنکہہ سے دیکہے کوئی اس نور کو
جلوہ حق ہے نہان و ہم عیان مصطفیٰ

بڑہکے کعبہ بیت الحرم سے بہی حریم پاک ہے
دیکہو جبرئیل امین ہے پاسبان مصطفیٰ

کوئی نعمت اسکو پہر دنیا کی خوش آئیگی کب
جو کہ کہا ہے نعمت الوان خوان مصطفیٰ

نور سے اسکے جہلکاتی ہے شب کو چاندنی
چادر مہتاب ہے یا طیلسان مصطفیٰ

ساتہہ جسکے ہے خدا اوسکو نہین ہے کوئی خوف
غار مین بہی تہا خدا تسکین رسان مصطفیٰ

قافلہ کا یہ مدینہ کے جو اوٹہا ہے غبار
زینت گردون ہے گرد کاروان مصطفیٰ

جو کہ نکلا ہے سخن اوس سے ہے در بے بہا
گنج اسرار الٰہی ہے دہان مصطفیٰ

جو کہ فرمایا تہا حضرت نے وہ سب ظاہر ہوا
بس لسان الغیب ہے حق لسان مصطفیٰ

خوف آہوے حرم کو کچہ نہین صیاد کا
پہلے ہی عالم مین کیا امن و امان مصطفیٰ

راہ پل سطے کرکے اور دیکر حساب اور لیکے اون
جاینگے جنت مین پہلے پیروان مصطفیٰ

عشق مین قصہ کوئی اب مجکو خوش آتا نہین
مین سنا کرتا ہون اکثر داستان مصطفیٰ

آسمان سے اوس جگہہ سننے کو آتے ہین ملک
جس جگہہ ہوتا ہے کچہ ذکر و بیان مصطفیٰ

آشکارا سب سے کہتا ہون نہین اعدا کا خوف
ہے بہرا دلمین مرے عشق نہان مصطفیٰ

اے خوشا قسمت کہ میرے جاگ اوٹہے ہین نصیب
خواب مین دیکہا ہے روے شادمان مصطفیٰ

ہوگیا ہے عشق مین اونکی جو میرا رنگ زرد
مجکو سب کہتے ہین شاخ زعفران مصطفیٰ

غنچہ دلمین ہے خوشبو اور معطر ہے دماغ
ہے جو عشق گیسوے عنبر فشان مصطفیٰ

جس جگہہ مالک ہے بنا رہتے ہین اوسکے غلام
ہم بہی ہونگے وہین جو ہے جنان مصطفیٰ

یا الٰہی بخشدے تو میری امت کے گناہ
یہ دعا تہی رات دن ورد زبان مصطفیٰ

آسمان سے حق نے بہیجا واسطے انکے طعام
تنگدستی مین ہے حق روزی رسان مصطفیٰ

مرغ بسمل کا تماشائی کو ہوتا ہے گمان
یون تڑپتا ہے فداے نیم جان مصطفیٰ

ابتدا جب جاکے کعبہ مین کہی بانگ صلوٰۃ
سجدہ بت کرنے لگے سنکر اذان مصطفیٰ

سرخ عمامہ سر اقدس پہ کیا دیتا ہے زیب
قدرت حق ہے بہار ارغوان مصطفیٰ

نور ہے رخسار کے پہ نور ہے ایوان پاک
مہر سے روشن ہے ہر اک تا بدان مصطفیٰ

ہر گلی کوچہ مین پہیلی ہے یہ خوشبو آپکی
سب مدینہ بن گیا ہے عطردان مصطفیٰ

طایر سدرہ کے پر جلتے ہین اوسجا خوف سے
لامکان کہتے ہین جسکو ہے مکان مصطفیٰ

گلشن دنیا مین جہونکے کیطرح آئے گئے
کیا ہوا جنت کی تہی عمر روان مصطفیٰ

عالم فانی مین کیا اونپر ہوے رنج و تعب
راحت دل جو تہے اور آرام جان مصطفیٰ

دشمنون سے باغ دین حضرت لگا کر چل بسے
تا قیامت اب خدا ہے باغبان مصطفیٰ

دلکو میرے یا الٰہی نور سے معمور کر
دے محبت مصطفیٰ کی بہر جان مصطفیٰ

اون کے دروازہ پہ مجکو تہوڑی ملجاے جگہ
یا الٰہی کردے مجکو پاسبان مصطفیٰ

دشمنون کے مکر کا مجکو نہین کچہ بہی خطر
حفظ حق ہے واسطے میرے امان مصطفیٰ

ساقی بزم ازل نے بہر کے الفت کی شراب
ہے پلایا مجکو اب رطل گران مصطفیٰ

تحفہ صلوٰۃ بہیجو حکم حق ہے مومنو
بہیجنا صلوٰۃ حق ہے ارمغان مصطفیٰ

صدق دل سے اب پڑہو دس بار انبیز
سنکے وصف مصطفیٰ اے دوستان مصطفیٰ

نام میرا حق نے رکہا ہے غلام مصطفیٰ
دل سے ہون عشقی غلام مدح خوان مصطفیٰ

در پہ شاہ دین کے پہونچا دے خدایا مجکو اب
آرزو ہے دل مین ہونین مہمان مصطفیٰ

یا الٰہی جلد پہونچا دے مدینہ مین مجہے
رنج دیتا ہے فراق جان ستان مصطفیٰ

دین و دنیا مین مجہے رکہہ آبرو و عزت کی ساتھ
یا الٰہی بہر جسم و بہر جان مصطفیٰ

## رباعی

ساجد مین ہون خدا ہے مسجود مرا
مین عبد ہون اللہ ہے معبود مرا

مشہور غلام مصطفیٰ ہون عشقی
عاشق بہی ہون معشوق ہے محمود مرا

## رباعی

دل کیوں نہ ہمارے ہوں طربناک
پیدا ہوا وہ پیمبر پاک
فرمایا خدا نے حق میں جسکے
لَوْلَاکَ لِمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاک

## رباعی

اک میم ہے درمیان احمد و احد
بس میم کے ابجد سے ہیں چالیس عدد
چالیس برس عمر کے گذرے تو ہوئے
احمد سے رسول جنکے ہے شان احد

## قصیدہ سوم

عالم کے طلسمات کا نقشہ ہی نیا ہے
ہر شے سے عیاں قدرت حق شان خدا ہے
کیا فضل بہار کرم رب علا ہے
گلزار جہاں گلشن فردوس بنا ہے
چلتی ہے جو باد سحر رحمت باری
ہر غنچہ دل پھول کے مانند کھلا ہے
جو برگ ہے تازہ ہے جو ہی پھل ہے رسیدہ
جو شاخ ہے خرم ہے ہر اک نخل ہرا ہے
بدلی ہے ہوا گلشن ایجاد کی ایسی
جو صرصر غم تھی وہی عشرت کی صبا ہے
ملبوس گلابی ہے گل ورد کے تن میں
اور جسم میں گلنار کے گلرنگ قبا ہے
رخسار سے گویا کہ ہے اب خون ٹپکتا
یہ سرخ مسرت سے ہوا رو سے حنا ہے
ہر سو نظر آتے ہیں گل راحت و آرام
معدوم ہر اک خار و خس رنج و عنا ہے
دہشت کا نہ تھا کچھ گل و بلبل کو خزاں کا
اب گلشن ایجاد میں جنت کی فضا ہے
نظارہ سے ہے مردم دیدہ کو طراوت
کیا تازگی باغ جہاں روح فزا ہے

ہر ایک کو ملتا ہے ثمر مقصد دل کا
جو نخل تمنا کا ہے وہ پھولا پھلا ہے

ہر نہر میں انہار جنان کی ہے لطافت
پانی میں ہر اک حوض کے کوثر کا مزا ہے

ہے نغمہ سرا طرز میں عشاق کے قمری
بلبل کی ہے آواز کہ عاشق کی صدا ہے

خورشید جمال ازلی کا جو ہے پرتو
ہر ایک حسین حسن میں مہتاب لقا ہے

جلوہ سے حسینوں کی عجب دلکو ہے حیرت
کیا صنعت صناع ازل ہوش ربا ہے

آراستہ سب مثل عروسوں کے حسین ہیں
ہر ایک مکان حجلہ کے مانند سجا ہے

ہے عالم ایجاد میں اب نور کا عالم
ذروں سے عیاں مہر درخشاں کی ضیا ہے

پر جوش ہے میخانہ عرفان و حقیقت
ہر شیشۂ دل بادہ وحدت سے بھرا ہے

جمتی ہی نہیں لاکھ پڑے گرد کدورت
کیا صیقل علا آئینۂ دل کی صفا ہے

تہلیل میں تسبیح میں تحمید خدا میں
ہر مرغ خوش آواز نوا سنج ہوا ہے

الملۃ للہ تقدس و تعالے
قوال زبان حمد میں یہ نغمہ سرا ہے

باہم حق و باطل میں نظر آتی ہے تفریق
اب شک سے یقین کفر سے ایمان جدا ہے

ناپید ہوئی ظلمت اشراک و ضلالت
یہ نور فزا نیر انوار ہدا ہے

زنگار جہالت پہ ہدایت کی ہے صیقل
اب صورت آئینہ ہر اک دل کی جلا ہے

ہے عجز و صفا عدل و محبت سر اظہار
نابود غرور و حسد و ظلم و جفا ہے

منکوس ہوا رایت کفران و جہالت
مرفوع جہان میں خرد و دین کا لوا ہے

یہ عہد مبارک ہو مبارک ہو مبارک
افلاک سے ہر دم یہ منادی کی ندا ہے

ہر چار طرف عالم امکان میں جو دیکھو
شادی و خوشی بہجت و تفریح بپا ہے

کونین میں ہر اک کو مسرت نہو کیونکر　　یہ شادی میلاد شہ ہر دو سرا ہے
یعنے شہ دین ختم رسل احمد مرسل　　مشہور زمانہ میں جو محبوب خدا ہے
اور ہاد محمود محمد بہی ہیں سب کہتے　　جن جن کے خدا نے یہ ہر اک نام رکہا ہے
کیا نام ہے کیا نام ہے کیا نام ہے کیا نام　　اس نام مبارک پہ مری جان فدا ہے
صلوۃ پڑہو ذات مقدس پہ نبی کی　　اے مومنو قرآن میں یہ حکم خدا ہے
مانگی تہی دعا جسکی خلیل صمدی نے　　پیدا ہوا مکہ میں وہی راہ نما ہے
عیسیٰ نے بہی تہی آپکی دی جسکے بشارت　　پیغمبر امی وہی موجود ہوا ہے
اعجاز سے ہے زیر و زبر کفر کی بستی　　اک زلزلہ ایوان میں کسرا کے پڑا ہے
کعبہ میں جو بت تہا وہ گرا خاک کے اوپر　　تعظیم کی سجدہ کو ہر اک سر سے جہکا ہے
چلتا نہیں عالم میں کچہہ اب مکر شیاطین　　ساحر کا نشان ہے نہ تو کاہن کا پتا ہے
مسدود ہوئے شرک و ضلالت کے طریق　　اب در رہ توحید و ہدایت کا کہلا ہے
سابق کی ہدایت جو تہی سب ہو گئی منسوخ　　دین آپکا اب ناسخ الادیان ہوا ہے
ہے جلوہ نما نور جو محبوب خدا کا　　ہمسر جبل طور کا اب کوہ صفا ہے
سلطان دو عالم کی ولادت کا یہ ہے ذکر　　جو کچہہ ہو خوشی عالم امکان میں بجا ہے
ہے قافلہ سالار ہدایت کی جو آمد　　تکبیر کا غل اب عوض شور درا ہے
گردون سے اترتے ہیں ملایک جو زمین پر　　کثرت کے سبب ایک جگہہ بند ہوا ہے
بس طور کے ہر سو نظر آتی ہے تجلی　　کیا نور چراغ ازلی جلوہ نما ہے
خالق نے بنایا ہے انہیں نور سے اپنے　　کیا ذات علا صل علی صل علی ہے

کہتا تھا ہر اک دیکھکے وہ حسن و وجاہت — گر نور کا پتلا کہین اسکو تو بجا ہے
ہوتے نہ اگر آپ تو ہوتی نہ خدائی — پیدا ہوا انسے ہی ہر اک ارض و سما ہے
رفتار مین عجلت ہے نہ گفتار مین سرعت — جو حق کو ہے منظور ہر اک انکی ادا ہے
یہ ہاشمی و سید مکی مدنی ہے — سردار قریشی ہے امام الشرفا ہے
مان آمنہ عبد اللہ ذبیحاہ پدر ہے — جد شیبہ حمد انکا امیر البطحا ہے
اعلی یہ سبھون سے ہین حسب اور نسب مین — آدم کو شرف جس سے ہے وہ ذات علا ہے
جز ذات خدا اول و افضل ہے یہ سب سے — کافر ہے وہ اثبات سے جسکو کہ ابا ہے
ہے شان مین انکے ہی بشیراً و نذیراً — یہ مخبر احوال رہ خوف و رجا ہے
روشن ہے جہان وجہ سے انکی ہی شب و روز — عالم مین یہی شمس ضحی بدر دجی ہے
یہ صحف افادت ہے یہ توریت افاضت — انجیل کرامت ہے یہ فرقان ہدا ہے
یہ منبع ایقان ہے یہی چشمہ عرفان — یہ قلزم احسان ہے یہی بحر عطا ہے
یہ صاحب توقیر ہے اور حاکم تدبیر — یہ مالک تقدیر ہے مختار قضا ہے
یہ شاہ شریعت ہے یہ ہادی طریقت — یہ میر حقیقت ہے یہ پیر عرفا ہے
یہ عالم ناسوت ہے اور واقف ملکوت — یہ رہبر جبروت ہے اور مخبر لا ہے
یہ مخزن حسن و ادب و حلم و حسب ہے — یہ معدن فیض و کرم و جود و سخا ہے
یہ مجمع زہد و ورع و عدل و شرف ہے — یہ مصدر خلق و کرم و مہر و وفا ہے
درمان ہے یہ ہر درد کا ہر رنج کا کاشف — یہ کل کا معالج ہے یہی کل کی دوا ہے
انسے ہی ہر اک تشنہ ناکام ہے سیراب — یہ خضر رہ حق ہے یہی آب بقا ہے

استادہ ہوا خانۂ اسلام انہین سے — یہ قایم دین ہے یہ بنیاد بقا ہے

ہر اک کا خبر گیر ہے ہر اک کا ہی غمخوار — ہر اک کا مددگار ہے مطلوب سدا ہے

مسکینون کا ہے انکی سوا کون وسیلہ — حامی ہے غریبون کا معین الضعفا ہے

قرآن کے کل آیات و نزولات کو دیکھو — ہر آیت ہر جزو مین انکی ہی ثنا ہے

خالق نے پڑہایا ہے انہین علم لدنی — یان اول و آخر کا جو احوال ہے وا ہے

اصنام کو کعبہ سے انہون نے ہی نکالا — حاصل ہوئی انسے ہی ہر اک دل کو صفا ہے

بندہ ہی مگر اسمین خدا کی ہین صفاتین — یہ مظہر حق ہے نہین فرق اسمین ذرا ہے

عارف جسے کرتے ہین بیان وحدت و کثرت — وہ آپکا اک حال خلاشان ملا ہے

اللہ ہے صادق تو پیمبر بہی ہے صادق — جو کچہہ کہا خالق نے وہی اس نے کہا ہے

ظاہر ہوئے سب تہے جو حلایل و محارم — بد کام چہپا ہے نہ کوئی نیک چہپا ہے

صادر کیئے ہین امر و نواہی کے سب احکام — سب ہو گیا ظاہر جو بہلا اور برا ہے

خالق کی اطاعت ہی جو ہے انکی اطاعت — ہر اک کیلیئے انکی اطاعت مین بہلا ہے

اقرار نبوت مین ہے اقرار خدا کا — انکار نبوت ہو تو انکار خدا ہے

ہر حال مین ہر جا یہ یہ غالب ہے سب پر — اللہ نے بخشا انہین وہ زور و قوا ہے

معراج ہوئی عرش معلی پہ نبی کو — کب مرتبہ ایسا کسی مرسل کو ملا ہے

چلنے کو وہ تیزی ہے براق نبوی کی — گرد اسکے قدم دیکہکے ہر عقل سا ہے

جسکو یہ ذرا اک نظر مہر سے دیکہے — خورشید بنے دم مین جو مانند سہا ہے

دنیا مین یہ حامی ہے تو عقبی مین مددگار — ہر حال مین ہر ایک پہ مہر انکی سدا ہے

ہر عاجز و بیکس کا ہے عالم میں مربی — حق رحمت عالم انہیں خالق نے کہا ہے
آسان ہوئیں سب مشکلیں ان کی سبب سے — ہر عقدہ لاحل کا یہی عقدہ کشا ہے
سلطان دو عالم ہے پہ لذت سے نہیں کام — جو حق نے دیا فاقہ کشی میں وہ غذا ہے
اللہ نے بخشی ہے انہیں دولت جاوید — وہ کنز قناعت ہے نہیں جسکو فنا ہے
ہر ایک مصائب میں کئے شکر و تحمل — ختم انپہ ہوا ہر شیوہ صبر و رضا ہے
ثابت قدمی انکی جہادوں میں ہی مشہور — یہ قطب منیر فلک رزم و وغا ہے
کیا بدر میں چمکی ہے فقط تیغ ہلالی — اظہر صفت شمس ہر اک انکی غزا ہے
مشرک کو کیا قتل موحد کو دیا امن — تو نے جو کیا کام وہ سب حق پہ کیا ہے
اخلاق ترے دیکھکے کہتے ہیں پیمبر — زیبندہ ترے قد پہ رسالت کی قبا ہے
ہے شکر کا عمامہ تواضع کا ہے طرہ — اور زیب بدن انکے عبادت کی عبا ہے
انکا ہے شرف پانچ نمازوں سے ہویدا — مغرب ہے کہ ظہر و سحر و عصر و عشا ہے
بے مثل ہے ہر بات میں تو بات ہے اتنی — تجھسا نہ کوئی ہے نہ تو ہوگا نہ ہوا ہے
مومن کو بھلا انکی محبت ہنو کیونکر — ہر ایک پہ واجب شہ والا کی ولا ہے
وان حق سے عوض انکی محبت کا ملیگا — موقوف قیامت پہ اس الفت کی جزا ہے
دشمن جو ہے انکا وہ جہنم میں جلیگا — ناری کے لئے آتش دوزخ کی سزا ہے
ہے خاک در پاک کی اکسیر سے بڑھکر — سرمہ یہ جواہر کا ہی کیا مال طلا ہے
اس در کا گدا جو ہے وہ ہے شاہ زمانہ — جو شاہ زمانہ ہے وہ اس در کا گدا ہے
ہر گوہر مقصد سے ہے دامان تر و خشک — کیا ابر گہربار ترا دست عطا ہے

عیسیٰ کو میں کس طرح محمدؐ سے دوں نسبت
ہر درد کی اس نام مبارک میں شفا ہے

یہ دوست خدا کا ہے خدا دوست ہے انکا
محبوب و محب حق کا کوئی ان کے سوا ہے

کیا مدح پیمبر میں زبان کام کرے گی
دم بند یہاں ناطقہ چون و چرا ہے

ہے غیرت نور مہ کامل رخ روشن
اور رشک دہ چادر مہتاب ردا ہے

اک جلوہ نمائی کا ہے بیعانہ دو عالم
کیا گوہر حسن نبوی بیش بہا ہے

اور یہ تھی زلیخا تو خدا انپہ ہے عاشق
یوسف کا جدا حسن تھا یہ حسن جدا ہے

لکھتا ہوں جو تعریف میں اوس ماہ عرب کی
کاغذ کا ورق اک ورق نور بنا ہے

حضرت کی جو امت ہے وہ ہی امت مرحوم
معفو ہوا ہر ایک گنہ اور خطا ہے

دیکھو تو ہے کیا گرمی بازار شفاعت
ہر ایک گنہ عفو کی میزان میں تلا ہے

اب فخر نبی کشتی کا اپنے ہے نگہبان
کچھ خوف نہیں ہمکو جو طوفان بلا ہے

ہنگامۂ محشر کا ہمیں ڈر نہیں ہرگز
ہم اوسکی ہیں امت میں جو محبوب خدا ہے

مولا ترے اخلاق و مروت کے میں صدقے
دشمن بھی ترے لطف کا ممنون رہا ہے

شاہوں کی ترے در پہ جھکی جاتی ہے گردن
اوٹھتا نہیں سر پشت تکبر کی دوتا ہے

قارون کا خزانہ بھی نظر میں نہیں کچھ مال
حاصل یہ فقیروں کو ترے گنج غنا ہے

ایمان کا اثر فیض ہدایت سے ہے ظاہر
پیدا ہوئی نرگس کی بھی آنکھوں میں حیا ہے

یہ الفت حضرت سے ہی سینہ مرا معمور
دل میں نہ کدورت ہے سخن میں نہ ریا ہے

رب میرا ہے اللہ نبی میرا محمدؐ
یہ ورد زبان پہ مری ہر صبح و مسا ہے

ہو بار میسر مجھے دربار نبی میں
یہ حضرت باری سے مری روز دعا ہے

کیون کہینچے نہ یثرب کی طرف شوق دل اپنا
تشنہ ہون مین وان جاذبہ کاہ ربا ہے

اللہ نے بخشی ہے مجہے خلد کی جاگیر
یہ مدح سرائی محمدؐ کا صلا ہے

پہیلی ہے یہ اب نافہ اشعار کی خوشبو
پردہ جو سماعت کا ہے دامان ختا ہے

یہ مدح طرازی نہین موسیٰ کا ہے اعجاز
کاغذ ید بیضا ہے تو خامہ بہی عصا ہے

کیون طرز سخن ہو نہ نرالا مرا سب سے
موزون ہے طبیعت مری اور تیز ذکا ہے

تہی پوچہو تو ہے مدح مین ممدوح کی تائید
مین کیا ہون سخن کیا ہے طبیعت مری کیا ہے

خالق نے بیان آپکے کئے انکی فضایل
مخلوق کو کیا طاقت توصیف وثنا ہے

ہین اونکا صلہ بیش عطا حشر مین بہتر
دفتر مین فرشتون نے قصیدہ یہ لکہا ہے

اب بعد دعا ختم قصیدہ کرو بس عشقی
یان ناطقہ عاجز ہے خموشی کی یہ جا ہے

للہ مرے حال پہ کیجے نظر رحم
گہیری ہوی اب مجکو ہر اک رنج وبلا ہے

مولا مین غلام آپکا ہون کس سے کہون حال
پہر کون وسیلہ مرا حضرت کی سوا ہے

کچہہ عرض کی حاجت نہین اللہ ہی آگاہ
اور آپ سے پوشیدہ نہ کچہہ حال مرا ہے

دلمین جو مقاصد ہین بر سب وہ بر آئین
جسمین ہو خوشی آپکی اور حق کی رضا ہے

جلدی سے خدا کیلئے دیدار دکہا دو
اب شوق قدمبوسی اقدس کا بڑا ہے

کر خاتمہ بالخیر مرا اے مرے پیمبر
مقبول ہو یارب مری آخر یہ دعا ہے

جبتک کہ خدائی ہے رہے دین محمدؐ
صلوٰۃ محمدؐ یہ ہو جبتک کہ خدا ہے

## قصیدہ چہارم

فاتح باب سخن مفتاح بسم اللہ ہے
مدح واجب کے ہو ممکن سے کبھی ممکن نہین
حکم کن سے کرکے پیدا جسنے یہ کون و مکان
جسم و جان و دل دیا اور عقل کی ہمکو عطا
امت پیغمبر آخر زمان مین کرکے خلق
یہ شرف ہمکو دیا سجدہ ملایک نے کیا
کی ہے اپنے واسطے اسطرح کی نازل کتاب
حضرت آدم سے ختم المرسلین تک بے بہ بے
ہین صفی اللہ آدم اور نجی اللہ نوح
ہی ذبیح اللہ اسمعیل موسی کا لقب
پر خدا اسکے فضل سے ہمکو نبی ایسا ملا
انبیا پر حق نے افضل انکو ہی ایسا کیا
بھیجتا اونپر خدا ہے اور ملایک سب درود
بالبشر سے پہلے خالق نے ہی خلق انکو کیا
ہے جو کچھ نسبت خدا و مصطفی کے درمیان
دامن عظمت تلک انکی نہ پہونچا دست فکر
جسطرح حضرت تجمل سے گئے معراج کو
شق اشارہ سے ہوا وہ اور اسی حیبت ہوگیا

گنج معنی حمد حق نعت رسول اللہ ہے
حمد خالق مین زبان مخلوق کی کوتاہ ہے
فضل سے اپنے دکہائی ہمکو سیدہی راہ ہے
دین حق ہمکو دیا صد شکر و حمد اللہ ہے
دی ہے ہمکو ایسی نعمت جو کہ خاطر خواہ ہے
جو ہر اک محکوم او قایم بامر اللہ ہے
جو ہدی للمتقین ہے ہادی گمراہ ہے
انبیا آئے ہین اور ہر ایک عالی جاہ ہے
نام ابراہیم جنکا ہے خلیل اللہ ہے
ہے کلیم اللہ اور عیسی کا روح اللہ ہے
جو کہ ختم المرسلین ہے اور حبیب اللہ ہے
اختر و نہین جسطرح تابندہ نور ماہ ہے
مرحبا کیا مرتبہ کیا شان صل اللہ ہے
اب بشر سے انکو کیا نسبت معاذ اللہ ہے
جانتے ہین یا مصطفی خود اور خدا آگاہ ہے
سر بسر یان ہیچ عقل نارسا کوتاہ ہے
اسطرح سامان سے کب جاتا کوئی نوشاہ ہے
زیر فرمان مہر ہے محکوم انکا ماہ ہے

ہو سکے کیا مجھ سے شان مصحف ناطق بیان
سر جھکاتے حکم پر انکے ہین شاہان جہان
انس و جن حور و ملک سنگ و شجر وحش و طیور
ہمت عالی ہے انکی وہ کہ جسکے سامنے
منزل دنیا مین مگر آہو نکا ہے یہ رہنما
ہادی جن و بشر ہے رحمۃ للعالمین
انتظام دین و دنیا ہے انہین کی ذات سے
خیر خواہ دشمنان ہے مہربان دوستان
دونون عالم مین اوجالا ہے انہین کی ذات کا
کر کے باطل کفر کو ہی دین حق ظاہر کیا
افتخار حضر ہے ہی پیشوائے خاص و عام
پہونچتا ہے منزل مقصد کو اسکا راہرو
کیا برکت ہے قدوم پاک کی جسکے سبب
ہی یہی نجم الہدی بدر الدجی شمس الضحی
ذی فضیلت ذی کرامت ذی شہادت ذی حشم
وحی سے خالی نہین ہے انکی جو بات ہے
باطل و حق تو جدا انکی عدالت سے ہوئے
دوست جو انکا ہے اپنا آپ ہی وہ خیر خواہ

جو کلام پاک ہے انکا کلام اللہ ہے
دین کا سلطان ہے یہ عالم کا شاہنشاہ ہے
زیر فرمان انکی ہر اک بلا اکراہ ہے
مار مثل مور ہے اور کوہ مثل کاہ ہے
روز محشر عاصیونکا بس شفاعت خواہ ہے
مالک کون و مکان سردار خلق اللہ ہے
بادشاہ دین ہے اور دنیا کا شاہنشاہ ہے
ہر طرح امت کا اپنی بس ترقی خواہ ہے
مہر جسکے نور سے روشن ہے یہ وہ ماہ ہے
جس جگہ بیت الصنم تہا اب وہ بیت اللہ ہے
ہادی راہ ہدی ہے رہبر گمراہ ہے
مصطفے کے شرع کی جو راہ ہی شہراہ ہے
بنگئی روے زمین پہ سب عبادت گاہ ہے
بس یہی شمع ہدایت ہی چراغ راہ ہے
ذی شرف ذی رتبت و ذی مرتبت ذی جاہ ہے
حکم انکا ہے جو کچھ وہ عین امر اللہ ہے
پہر عبث نوشیروان کی عدل کا افواہ ہے
انکا جو دشمن ہے اپنا آپ وہ بدخواہ ہے

دست بخشش آپکا جو ہے وہ ہے دست خدا ۔ چشم رحمت آپکی جو ہے وہ عین اللہ ہے

آپکا دیدار بھی لاریب ہے دیدار حق ۔ صورت پرنور ہے انکی کہ وجہ اللہ ہے

صفحہ مصحف ہے وہ پرنور پیشانی اگر ۔ اور سپر ابروے کشیدہ مد بسم اللہ ہے

آپکے یان سایل کوئی خالی نہین جاتا کبھی ۔ شان حق کیا فیض کا مصدر تری درگاہ ہے

خاکبونکی خانہ کعبہ ہے کرے طواف ۔ عرشیونکی روضہ اقدس زیارت گاہ ہے

سنگ اسود سے بھی افضل تر ہے سنگ آستان ۔ بوسہ گاہ اہل گردون آپکی درگاہ ہے

سیر کو آتی ہین حورین خلد سے جس جا پر ۔ گلشن دشت مدینہ کی وہ نزہت گاہ ہے

قافلہ کا زایرونکی جو یہ اوٹھتا ہے غبار ۔ غازہ رخسارہ حورٰی وہ گرد راہ ہے

در پہ اب اپنے بلا لیجے مجھے بہر خدا ۔ آرزو دلمین بوسی کی بہت واللہ ہے

آدمی سے مدح ہو انکی بیان ممکن نہین ۔ شان مین انکی ہوا نازل کلام اللہ ہے

اول و افضل ہین سب سے مصطفےٰ بعد خدا ۔ طول کی حاجت نہین کچھ قصہ بس کوتاہ ہے

ہے یہ محبوب خدا عاشق ہے خود انکا خدا ۔ جز شہ دین کون اس اسرار سے آگاہ ہے

وہ شہ دین نام ہے جنکا علی مرتضےٰ ۔ جو کہ سلطان عرب ہے اور عجم کا شاہ ہے

وہ علی جو ہے خدا کا راز دان و رازدار ۔ وہ علی جو مصطفیٰ کا ہمدم و ہمراہ ہے

وہ علی جنکا تولد آج دنیا مین ہوا ۔ وہ علی بیت الحرم جنکی ولادتگاہ ہے

ہوگئی سب تیرگی اب کفر کی کعبہ سے دور ۔ نور حیدر سے منور آج بیت اللہ ہے

حامی دین رسول اللہ ہے پیدا ہوا ۔ آج شیطان لعین کے گھر مین واویلاہ ہے

یہ وفور عیش و عشرت گلشن عالم مین ہے ۔ پھولے ہین غنچے خوشی سے لب پہ قاہ قاہ ہے

شیر حق کی والدہ ہے فاطمہ بنت اسد ۔۔۔ والدِ عالی ہمم بوطالب ذیجاہ ہے

بابُ البشر کا ہے جگر اور نورِ چشم نوح ہے ۔۔۔ دل ہے اسمٰعیل کا جانِ خلیل اللہ ہے

دیکھکر کہتے تھے سب طفلی مین انکو بین طفل ۔۔۔ بے نظیر و بے مثال و بے بدل واللہ ہے

دم بدم نازل فرشتے ہوتے ہین پڑہتے درود ۔۔۔ آسمان سے تا زمین اک شور صل اللہ ہے

ہوگیا ہے جلوہ گر یاہ بنی ہاشم کا حسن ۔۔۔ اب زمانہ مین مہ کنعان کی کسکو چاہ ہے

چہوڑکر بت خانہ ہین کافر سوے مسجد چلے ۔۔۔ راہ حق پر آرہا سب خود ہر اک گمراہ ہے

کلمۂ توحید جاری زور سے انکے ہوا ۔۔۔ ہر زبان پر لا الہ تا بہ الا اللہ ہے

زور بازو سے انہین کے دین احمد ہی قوی ۔۔۔ قوۃ اللہ ہے ید اللہ ہے سیف اللہ ہے

حق علی کے ساتہ ہے یہ ہے حدیث مصطفی ۔۔۔ یہ حیدر ہین حق اور ہر والله ہی باللہ ہی

زیب بخش منبر و زینت دہ سجادہ ہے ۔۔۔ رونق محراب و مسجد شمع بیت اللہ ہے

اعتقاد اوسکا نبوت مین کبہی کامل نہین ۔۔۔ گر امامت سے کسیکو انکی استکراہ ہے

مرتضی کی ذات ہے بیشک شبیہ مصطفی ۔۔۔ سچ اگر پوچہو تو یہ تشبیہ بے اشباہ ہے

مرتبہ انپر نبوت اور ولایت کا ہے ختم ۔۔۔ ہے نبی ختم الرسل حیدر ولی اللہ ہے

دو جہان بیشک منور ہین انہین کی ذات سے ۔۔۔ مصطفی ہین مہر انور اور حیدر ماہ ہے

جو کہ تیرا دوست ہی اللہ اوسکا دوست ہے ۔۔۔ خود خدا دشمن ہے اوسکا جو ترا بدخواہ ہے

کیون جہکائے سر نہ اپنا در پہ تیرے آسمان ۔۔۔ قبلۂ اہل ولایت آپکی درگاہ ہے

ہے توکل تاج انکا اور مسند بے نیاز ۔۔۔ فقر کے عالم مین دو عالم کا شاہنشاہ ہے

شیر حق کی وہ شجاعت ہے کہ ہنگام مصاف ۔۔۔ شیر غران انکے آگے بچہ روباہ ہے

عشق مولا سے بھرا ہے دل ہمارا اسطرح
جو غم و شادی دنیا کو نہین یان راہ ہے

آسمان گر روضۂ اقدس سے اونچا ہے تو کیا
مرتبہ مین کوہ سے بڑھکر ہے یہ وہ کاہ ہے

شوق ہے دل مین نجف جانیکا گر چاہے خدا
سر سے یہ رہ ہر قدم چلنے کی دل مین چاہ ہے

تشنگی کا روز محشر کے نہین ہے ہمکو خوف
ہے علی ساقی نبی اپنا شفاعت خواہ ہے

ماربھی ڈالا جلایا بھی علی نے حکم سے
اس سے بڑھکر کب بھلا اعجاز روح اللہ ہے

ہمکلامی حق کو تھی اونسے ہی انسی دوستی
یہ علی اللہ ہے موسی کلیم اللہ ہے

شعر میرے سنکے سب مومن پڑھین لیسی درود
یہ نہ چاہی آہ ہے اور یان نہ زیبا واہ ہے

لو پڑھو صلوٰۃ دل سے پنجتن پر پانچ بار
ایک کا دہ اجر ہے اور پانچ کا پنجاہ ہے

دلمین ہی جاگیر جسکے دوستی پنجتن
خاص جاگیر جنان اوسکے لیے تنخواہ ہے

دوستی پنجتن صورت سے میری ہے عیان
صاف پانی مین نظر جسطرح آتی تاہ ہے

سب پہ واجب کیون ہنو مثل نبی حب علی
شان مین انکی حدیث وال من والاہ ہے

مصطفے کا ہی وہ دشمن جو ہے دشمن آپکا
دیکھلو قول پیمبر عاد من عاداہ ہے

والد سبطین ہے نفس نبی حق کا ولی
فاطمہ کا زوج داماد رسول اللہ ہے

آپکی بخشش کے آگے فرق کفر و دین کا ہے
گرچہ حاتم کا سخاوت مین بڑا افواہ ہے

ذکر حاتم کی سخاوت کا بیان سے ہے خطا
نار کو کچھ نور سے نسبت معاذ اللہ ہے

یا علی کیجیے مدد بہر خدا او مصطفے
ان دنون گھیری ہوی مجکو غم جانکاہ ہے

حال دل میرا کسی پر کسطرح سے ہو عیان
غم [illegible] ہے ہونٹو پر نہین پر آہ ہے

مضطرب ہے دل بہت اب ضبط کا یارا نہین
وقت ہے امداد کا للہ یا غوثاہ ہے

درد ہے دل مین جو میرے عرض کی حاجت نہین / آپ پر ظاہر ہے سب اللہ مرا آگاہ ہے

ڈر نہ عشقی ہین علیؑ مرتضیٰ مشکل کشا / مصطفیٰ بہر مدد حاجت روا اللہ ہے

تو غلام مصطفیٰ ہے دیگا سب خالق تجھے / کیا کمی تجھکو ترا آقا رسول اللہ ہے

حاسدونکو اسطرح ہے عشق پر میرے حسد / جسطرح عنینون کو اکثر ہوتی حرص باہ ہے

دولت حب نبی سے دل یہ مالا مال ہے / فکر کچھ ہے گنج کی نہ آرزوے جاہ ہے

مین ہون عاشق گنج و جاہ دنیوی سے کیا غرض / گنج مشکل گنج اور جاہ مشکل چاہ ہے

عشق مین یہ بے سر و سامانی اپنا ہے حشم / فرش ہے خاک زمین افلاک کی خرگاہ ہے

عشق کے باعث فقیری مین بھی ہون مین بادشاہ / غم کا لشکر ہے علم میرا یہ مد آہ ہے

لایق دل بستگی اسباب دنیا کا نہین / دیکھو دنیا مین الم گاہی شادی گاہ ہے

زاد راہ آخرت کی فکر کر غافل نہ رہ / منزل فانی سے اے عشقی سفر ناگاہ ہے

بس عبادت خالق اکبر کی ہی اپنا رفیق / الفت آل نبی سرمایۂ دل خواہ ہے

آپکے اصحاب جو ہین ہین ہدایت کے نجوم / اقتدا انکی ہے دین ہدیٰ کی راہ ہے

عشق محبوب خدا کے ساتھ دل سے چاہیئے / عاشقونکو ملگیا دلبر یہ خاطر خواہ ہے

یا الٰہی مجکو دکھلادے مدینہ کی بہار / بلبل شیدا کو گلگشت چمن کی چاہ ہے

اپنے روضہ پر بلا لیجے مجھے یا مصطفیٰ / ہجر سے ہے درد دل مین اور غم جانکاہ ہے

روح میری اڑ کے اکدن بس مدینہ جائیگی / چار دیوار عناصر گرچہ سد راہ ہے

مین غلام مصطفیٰ ہون عشق ہے اونسے مجھے / چاہتا جسکو خدا ہی ہے اوسیکی چاہ ہے

دین ہی اسلام میرا اور قرآن ہے کتاب / ہے نبی میرا محمدؐ رب مرا اللہ ہے

دلمین میرے ہے خدا و مصطفیٰ کی دوستی — ایک جا پر جمع باہم نور مہر و ماہ ہے
ختم کرکے یہ قصیدہ اب کرو عشقی دعا — مدح مولا مین زبان مداح کی کوتاہ ہے
یا علی اب تو مری مشکل کشائی کیجئے — وقت یہ امداد کا مولا مرے واللہ ہے
یا نبی اللہ ترحم کی نظر مجھپر کرو — ہون غلام خاص حضرت کا خدا آگاہ ہے
یا الٰہی رکھہ مجھے محفوظ ہر اک رنج سے — ہے قسم اوسکی لقب جسکا رسول اللہ ہے
خوش ہین احباب اور دشمن ہو ہر اک پایمال — جبتلک محبوب عالم مین یہ سال و ماہ ہے

## غزل ردیف الف

الٰہی نام سے تیرے ہوا قفل دہان میرا — حدیث عشق سے ابہی بڑہا حسن بیان میرا
مین بیشہ مست ہون ہی رہنما پیر مغان میرا — شراب عشق سے مملو ہے جام جسم و جان میرا
مرا نغمہ ہے یاہو ہون مین بلبل باغ وحدت کا — کہ شاخ گلبن لاہوت پر ہے آشیان میرا
رہ صبر و رضا مین رکہہ مجھے ثابت قدم یارب — ہوا ہے اب اوسے منظور خاطر امتحان میرا
بہروسہ عقل پر تہا پر رفاقت چہوڑ دی آخر — رہا راہ طلب مین عشق ہی بس مہربان میرا
عبث الزام دانائی و نادانی کا ہے مجھپر — نہان ہے ہاتہہ مین تقدیر کے سود و زیان میرا
نہ چہوڑا ساتہ میرا عہد طفلی سے کبہی ابتک — رہیگا درد دل بعد فنا بہی توامان میرا
نظر آتا ہے مجھکو دوست دشمن ایک صورت پر — کدورت یان نہین دل صاف ہے آئینہ سان میرا
بنا ہون فرط حیرت سے مین اب تصویر خاموشی — کہ نقطہ کی طرح سے بے صدا ہے یہ دہان میرا
نظر آتا نہین سینہ مین اپنے ڈہونڈتا ہون مین — خدا جانے گیا پہلو سے میرے دل کہان میرا

نہ جلتی کیونکر زبان سوز دروں سے ہے یہ اندیشہ
کسی پر کس طرح سے ہو عیاں راز نہاں میرا

ستم یا لطف جو چاہے کرے وہ مجھپہ اے عشقی
رضائے یار سے دل ہے ہمیشہ شادماں میرا

## دو غزلہ

مرے دل میں ہی داغ عشق سے ہے نشاں تیرا
ازل کے روز سے عاشق ہوا ہے جان جہاں تیرا

کہاں ڈھونڈوں بھلا تجھکو ٹھکانا ہے کہاں تیرا
نہیں ملتا کہیں مجھکو نشاں اے بے نشاں تیرا

ترا احوال اب در دشت میں جا کر کروں کس سے
سنا ہے بے زباں تو ہے اگر راز داں تیرا

ہوا ہی حسن کا تیرے پردہ نشیں چرچا
ہمیشہ ذکر رہتا ہے جہاں دیکھو وہاں تیرا

کہیں ہے حسن کا جلوہ کہیں ہے عشق کا جذبہ
سمجھتا ہوں نہیں یہ سب ہے کرشمہ بے گماں تیرا

محبت ہوتی ہے جس سے وہ ہر دم یاد آتا ہے
صدا ہی نام ہے جان جہاں ورد زباں تیرا

تجھی تو ہے نظر میں جسطرف کو دیکھتا ہوں میں
بنا آئینہ خانہ عالم کون و مکاں تیرا

مثل ہے حسن کو لیلی کے دیکھے چشم مجنوں سے
مری آنکھوں سے دیکھے کوئی جلوہ جابجا تیرا

گذر اغیار کا ممکن نہیں اس میں کسی صورت
مرا آرام دل ہے تو مرا دل ہے مکاں تیرا

ہے تیری یاد گہ دل میں ہے تیرا نام گہ لب پر
ہے گہ ذکر نہاں تیرا ہے گہ ذکر عیاں تیرا

نہ لیجانا مجھے پھر پھیر کر غیر کے در پر
سر عشقی ہو یا رب اور سنگ آستاں تیرا

## غزل

ہے وصف پاک گرچہ لا زماں و لا مکاں تیرا
نظر آتا ہے پر جلوہ ہر اک جا ہر زماں تیرا

رہیگا یونہی سودا سر مین میرے جاودان تیرا
مین دیوانہ ہوا ہون جان و دل سے جان جان تیرا

گذر جاونگا جی سے ہی یہ اب شوق قدمبوسی
اگر سر دیگا مجھکو در پہ تیرے دربان تیرا

مخالف سے مین ڈرتا ہون شہادت عشق میرا ہے
کہ عاشق مجھکو بتلاتے ہین خیل دشمنان تیرا

اگر تن سے مرے کوئی جدا سر بھی مرا کردے
نہ لب تک آئیگا میرے کبھی راز نہان تیرا

ترے کوچہ مین صبح و شام برپا شور رہتا ہے
کہ ہر دم مارتے ہین دم گروہ عاشقان تیرا

غرض ہے دیر سے مجکو نہ ہے کعبہ سے کچھ مطلب
وہی قبلہ ہے آتا ہے نظر جلوہ جہان تیرا

خدا کی شان ایمان آگیا تجھپر بتون کا بھی
بنا ہے بندہ بے زر سبھی ہندوستان تیرا

کرے کیا معرفت کا تیری پھر کوئی آدمی دعوی
نہین سمجھا نے حق معرفت پیغمبران تیرا

قلم اشجار ہوئے دریا سیاہی خلق سب کاتب
رقم تب بھی نہین ہوتا ہے یک ذرہ بیان تیرا

ہر اک خورد و کلان کرتا ہے بس اوسکی ثناخوانی
ہوا ہے جب سے عشقی بنکے عاشق مدحخوان تیرا

## غزل

احد ہے ذات حق قایل ہوئے نہین توحید یزدان کا
محبت احمد بے میم کی حاصل ہے ایمان کا

بھرا ہے عشق سینہ مین رخ محبوب سبحان کا
چراغ طور اک جلوہ ہے میرے داغ سوزان کا

کلام اللہ کا ہے ہر کلام مصحف ناطق
حدیث قدس مین سب طرز ہے آیات قران کا

نہ تھا کچھ کام شاہ دین کو دنیا کے تجمل سے
گلیم فقر تھی ملبوس اک دین کے سلطان کا

پرستا کنہ حقیقت مین ترے عقل بشر کیا ہو
برابر مرتبہ سمجھا ہے دانا و نادان کا

سبق تو نے پڑھایا عقل کل کو علم باطن کا
ہمہ دانی پہ بھی وہ طفل ہے تیرے دبستان کا

کرینگی نار دوزخ کیا کہ ہے شافع نبی اپنا
اگر ہو نوح کشتی بان نہین کچہ خوف طوفان کا

گنہگارون کے سارے عیب ڈہکجائینگے محشر مین
کہ دامان شفاعت انکا پردہ ہوگا عصیان کا

ہوا ہی سر بسر ظاہر قدوم الشئے مذشوانشے
کہ ذات ذی شرف مجمع ہے واجب اور امکان کا

کٹی تہین انگلیان یوسف پہ یہ جانین ہوین صدقے
ہے فرق حسن یہ ماہ حجاز و ماہ کنعان کا

ہے جب تک یاد انکی زندگی عشقی کی ہر تب تک
بجاے جان ہے بس دلمین تصور جان جانان کا

## غزل

ہوا ہے دل کو شوق وصل اب محبوب یزدان کا
خدا جانے کہ کیا ہوگا نتیجہ میری ارمان کا

مثال بو اڑا ہے معرفت مین ہوش انسانکا
بسان غنچہ گل بند ہے منہ اہل عرفان کا

تری فرقت مین رونے سے ہوی کشت امل تازہ
کیا ہے کام ہر اک اشک تر نے آب باران کا

بڑا ہی عشق محبوب الٰہی سے مرا رتبہ
کہ انکی دوستی سے ہوگیا ہون دوست یزدان کا

تصدق جان و دل میرا خرام ناز پر اوسکے
کہ جسکا فرش پا دیدہ ہے ہر اک حور و غلمان کا

ہوا ہی ثبت اوسمین اسم اعظم آپکا جب سے
نگینہ بنگیا ہے دل مرا مہر سلیمان کا

تمنا ہے مرون مین عشق محبوب الٰہی مین
نہین محتاج ہے میرا مرض عیسیٰ کے درمان کا

دکہاے فیض گر ابر کرم انکا تو دم بہر مین
بنے کہلکر گل امید ہر اک خار حرمان کا

خدا کے واسطے مجہپر ترحم کی نظر کیجے
کوئی پرسان نہین مولا مرے حال پریشان کا

غلام مصطفیٰ ہون جاؤنگا جنت مین مین بیشک
کہ ہوگا ہاتہ مین گوشہ مرے حضرت کے دامان کا

جتا عاجزی عشقی ہے بہتر ہمکو مدحت مین
کہ مدح احمد مرسل نہین مقدور انسان کا

## غزل

ثنا و حمد رب مدح محمد ہے سخن میرا
مزے سے لب ہین ملاتے یہ شیرین ہے دہن میرا

ہے کلک مدح پیرا عندلیب نغمہ زن میرا
شگفتہ کیون نہو دل نعت احمد ہے چمن میرا

خدائی مجکو کہتی ہے رسول اللہ کا عاشق
ثنا محبوب ہے جب سے حبیب ذو المنن میرا

فدا اونکے قدم پاک پر ہی نقش پا پر ہے
یہ دل میرا یہ جان میری یہ سر میرا یہ تن میرا

جدائی رشک یوسف کے مرے مجکو ستاتی ہے
بنا ہے خانہ دل غم سے اب بیت الحزن میرا

خدا کی راہ کا سالک ہین بنا جو پیرو پیمبر کا
طریق حق کا جو طالب ہے وہ سیکہے چلن میرا

ہوا ہے عشق محبوب الٰہی مین جنون مجکو
سیانون کو ہے غم یہ دیکہکر دیوانہ پن میرا

کرون کیا عرض حال درد دل نہان نہین ہوتا
ہے ظاہر آپ پر احوال سارا من وعن میرا

ہون بلبل بوستان مصطفیٰ کا گلشن طیبہ
ہے گلزار ارم باغ جنان کا باغ حسن میرا

نکلجاون یہان سے مین ہون جا کر مدینے مین
نہ نکلون پہر وہان سے مین مدینہ ہو وطن میرا

در پر نور کے ہو سامنے یارب مرا مدفن
ہو چادر پردہ در دامن رحمت کفن میرا

حبیب کبریا کے چارتن محبوب ہین عشقی
وظیفہ رات دن ہے نام پاک پنجتن میرا

## غزل

عجب طغرا نکالا مین نے بسم اللہ کی مد کا
ملا کر نام ساتھ اللہ کے لکھا محمد کا

نیا ہے طور یہ حمد خدا اور نعت احمد کا
لکھا اللہ پہلے نام بعد اوسکے محمد کا

پہرا میم محمد کہینچے گرد اوسکے قلم سر سے
بڑہا رتبہ یہ نام پاک سے لوح زبرجد کا

حقیقت سے ہے حق واقف خدا ہی خود ترا وصف / بیان کیا ہو سکے ہم سے ترے اوصاف بے حد کا

خدا کے حکم سے روح الامین اس گھر کے خادم ہین / نہ تھا خدمت کے کرنے مین سبب کوئی خوشامد کا

رسول حق وہ ہے کرسی نشین بزم محبوبی / کہ ہے عرش معلی تکیہ گاہ اک جنکی مسند کا

گرے بت سجدۂ تعظیم کو کعبہ مین سر کے بل / ہوا غل جب حبیب کبریا کی آمد آمد کا

ملایک تابع فرمان ہین یہ فخر سلیمان کے / جلوس آرا یہ شاہنشاہ ہے تخت زمرد کا

نہین ہے بحر کثرت مین کوئی در یتیم ایسا / در یکتا ہے یہ عالی گہر دریاے سرمد کا

کیا انکار انکا جس نے وہ خالق کا ہے منکر / سیہ رو دو جہان مین ہے منافق اور مرتد کا

بچے انکے سبب سے حشر تک ہم مکر شیطان سے / کیا الطاف نبی نے کام ذو القرنین کے سد کا

بہلا عشقی کرے تعریف کیا کوئی محمد کی
خدا نے نام خود محمود رکھا ہے محمد کا

## غزل

ازل سے تا ابد جلوہ ہے انکی ذات ارشد کا / اشارہ کر رہا ہے یہ الف اور دال احمد کا

ہے یکسان اول و آخر خدا کا اور محمد کا / ہے دال اسیر الف اور دال احد کا اور احمد کا

ادہر حق سے انہین ہے وصلت ادہر ہے عبد سے نسبت / محمد مین اشارہ ہے یہی میم مشدد کا

الٰہی ہے تمنا مجھکو پہونچا دے مدینہ مین / میسر ہو نظارہ گلشن خلد مخلد کا

سراپا چشم بنکر شوق دل سے مین کرون ہر دم / تماشہ گاہ مسجد کا نظارہ گاہ گنبد کا

کبھی آنکھین ملون در پر زمین کا لون کبھی بوسہ / نکالون خوب ارمان دل سے اپنے شوق بے حد کا

کبھی روضہ مین جا کر مین زیارت سے مشرف ہون / کرون گہ گرد پھر پھر کر طواف اوس پاک مرقد کا

پڑھوں صلوٰۃ بیحد جب کھڑا ہو کر ادب سے مین
جواب آئیگا مولا سے ملی صلوٰۃ بے حد کا

رہوں بعد فنا بھی اوس زمین پر مثل نقش پا
نشان مرقد کا ہو میری نشان اوس پاک سرحد کا

بس مرون مدینہ کی زمین مین دفن ہو یارب
بنوں طعمہ نہ مین زاغ و زغن کا دام اور دد کا

زبان پر نام آجاتا محمد کا ہے جب عشقی
مین لب سے چوم لیتا ہوں دہن میم محمد کا

## غزل سراپا

سراپا نور پیر احلیہ ختم رسولان تہا
ملیح و سرخ و گندم رنگ جسم پاک و رخشان تہا

کشادہ تہی جبین پیوستہ و باریک ابرو تہے
بلند و پرضیا بینی تہی روشن روے تابان تہا

تہے اوسط کان نورانی سیہ سرگین آنکہین
دراز و سرگین باریک ہر اک موے مژگان تہا

تہے لب نازک دہن خوشبو اور اوسمین پرضیا دندان
ہر اک وقت تکلم مثل گوہر نور افشان تہا

بگرد ماہ حلقہ جسطرح ہالہ کا ہوتا ہے
یہ عالم ریش انور کا بگرد روے تابان تہا

شکم سے سینہ تک تہا جسم انور پاک و نورانی
خط باریک سینہ سے مگر تا ناف نکلیان تہا

نشان اک پشت پر شانومین تہا مہر نبوت کا
کہ جسمین لا الہ تا رسول اللہ نمایان تہا

تہی زیبا دست و پا اور انگلیان باریک پر صفوتین
تہی نیچے نور کے جس سے خجل مہر درخشان تہا

مگس بس کر نہین سکتی تہی انکی جسم اطہر کو
نہ سایہ خاک پر پڑتا تہا تن بہی صفوت کان تہا

گذرتی تہی جدہر سے یہ گلی کو نچے مہکتے تہے
یہ خوشبو تہی پسینہ مین کہ گویا عطر افشان تہا

میانہ قد تہا اے عشقی سب اعضا خوبصورت تہے
حسین تر کیون نہو سب سے کہ یہ محبوب یزدان تہا

## غزل غیر منقوطہ

حمد ہو آرام دل کا اسم ہو اللہ کا
ورد ہو ہر دم سدا کلمہ رسول اللہ کا

دل مرا ہر دم ہوا ہر ورد اللہ کا
ہمکو حمد اللہ اک ہمرہ ملا اس راہ کا

دوسرا ہوگا کہو اس گھر کا مالک کسطرح
دل مرا ہو کر حرم اک گھر ہوا اللہ کا

مردم گمرہ کو حاصل ہو سدا راہ مراد
حال گر معلوم ہو درد دل آگاہ کا

ہمکو کامل ما سوا اللہ کو الگ کر دل لگا
ورد ہو دم کر لا الہ اور الا اللہ کا

درد آہ دل ہو گر اسطرح دل ہمکو الم
اک ہما کا لا سا ہوگا اور درد آہ کا

دل ہوا مسرور وہ آرام دل ہمکو ملا
ورد ہر اک دم سدا کلمہ ہو حمد اللہ کا

دل مرا والہ ہوا دلدار کا لو ہم سدہو
واہ دو ہر اک کہو کلمہ سراسر واہ کا

ورد ہو الحمد اللہ اور ہر اک اوراد کا
ہمکو حاصل ہو سدا دور وہ کلام اللہ کا

دل کو ہو آرام حاصل علم اوس کا ہو اگر
اسطرح ہمکو ملا اطہر کلام اللہ کا

دور ہوگا درد دل مسرور ہوگا دل مرا
ہو اگر طالع رسا گر ہو کرم اللہ کا

دل ہوا ور ہو دلکو ورد اللہ کا ہر دم ولا
سر ہوا ور سودا سدا اسرکو رسول اللہ کا

## غزل ولہ

مہر کو حمل علی سودا ہوا اوس ماہ کا
لو ہوا اللہ دلدادہ رسول اللہ کا

رحم کر ہمسکو دکہا دو در رسول اللہ کا
لو ہوا دلکو ارادہ اور اوس درگاہ کا

مالک راہ ہدا سردار دو عالم ہوا
راہ دکہلا کر ہوا وہ دال ہر گمراہ کا

مدح احمد اور مدح آل احمد کو لکھا ۔ ہر سر مصرع کہا اول درود اللہ کا

ظاہر و اطہر محمد اور محمود و سلام ۔ اسم حامد اور ہوا احمد رسول اللہ کا

حکم اللہ کا کہو حکم محمد کو مدام ۔ کلمہ احمد ہوا ہر اک کلام اللہ کا

لو اگر اسم محمد اور گر مسموع ہو ۔ کہہ درود اللہ کا ہردم سلام اللہ کا

کلمہ احمد ہوا اکرام احمد کا گواہ ۔ لو ملا اسم محمد اور اسم اللہ کا

دلکو اوس سردار عالم کا ہوا سودا ولا ۔ حال او ہمکو ہوا معلوم کوہ وکاہ کا

اہل دل ہر مردہ دل ہردم ہوا کہکر احد ۔ کلمہ احمد ہوا ہم امر روح اللہ کا

دل مرا آل محمد کا ہوا والہ ولا

ہے سدا آل محمد کو سلام اللہ کا

## غزل

مست ہوں میں پیکے جام مصطفیٰ ۔ دمبدم ہے لب پہ نام مصطفیٰ

عرش سے بڑھکر ہے بام مصطفیٰ ۔ سب سے اعلیٰ ہے مقام مصطفیٰ

آپ خود عاشق ہوا اونپر خدا ۔ حبذا حسن تمام مصطفیٰ

جو ہے انکا حکم ہے حکم خدا ۔ ہے کلام حق کلام مصطفیٰ

حق سے دیکھو تو شب معراج میں ۔ کیا کیا ہے احترام مصطفیٰ

فرش رہ آنکھوں کو کرتے ہیں ملک ۔ دیکھکر حسن خرام مصطفیٰ

سب گنہگاروں کو بخشوائینگے آپ ۔ واہ کیا ہے لطف عام مصطفیٰ

دل پریشان ہی رہا ہے مجھکو ہے ۔ عشق زلف مشک فام مصطفیٰ

پوچھتے کیا ہو مرا نام و نشان — بندۂ حق ہوں غلام مصطفیٰ
بھیجتا ہے جو محمد پر درود — اوسکو آتا ہے سلام مصطفیٰ

کیوں نہو عشقی تجھے عشق نبیؐ
ہے ازل سے تو غلام مصطفیٰ

## غزل ردیف بے

دکھا دے جلد میرے دلربا کا مجکو دربا یارب — بنا دے میرے شوق دلکو میرا راہبر یارب
غم فرقت سے روتی ہیں مری چشمان تر یارب — یہ وہ ہی درد جس سے ٹکڑے ہوتا ہی جگر یارب
نہ دن کو چین آتا ہے نہ شب کو نیند آتی ہے — فراق یار میں ہے بیقراری اسقدر یارب
وہ دل بیکار ہے جسمیں نہیں ہے عشق کا جلوہ — صدف ناچیز تر ہے وہ نہیں جسمیں گہر یارب
بٹھا کر سامنے یار حسین کو دیکھتا ہوں میں — تماشہ تیری قدرت کا جو ہے مد نظر یارب
فراق یار میں مر مر کے واصل ہو گیا ہوں میں — ملا میری ریاضت کا مجھے آخر ثمر یارب
بھلا ہم کسکو چاہیں اور ہم کسکو برا سمجھیں — ہے عاجز اپنے قسمت کے نوشتہ سے بشر یارب
اوسی صورت سے کر دے اوسکے دلمیں بھی جگہ میری — مرا دل ہوگیا ہے جسطرح سے اوسکا گھر یارب
مرا معشوق نازک تر ہے عالم کے حسینوں سے — کہ ہوتا بار ہے اوسپر جو پڑتی ہے نظر یارب
جدائی میں مرے محبوب کی یہ حال ہے میرا — کہ رو دیتا ہے اب دشمن بھی مجکو دیکھکر یارب

ترا عاشق ہے عشقی عاقبت بالخیر ہو اسکی
بچا اسکو ہر اک شر سے پئے خیر البشر یارب

## غزل

رہتا ہون اسطرح سے مین محو لقاے دوست
آتا نظر نہین مجھے کچھ بھی سواے دوست

دل چاہتا ہی سر ہو مرا اور پاے دوست
سودا ہے سر مین دوست کا دلمین ہواے دوست

اوسکے سوا کسیکو بھی ہم جانتے نہین
وہ آشنا ہمارا ہے ہم آشناے دوست

تکلیف مین خدا کو بہت یاد کرتے ہین
دیکھو تو عین لطف ہے جو ہے جفاے دوست

اوسکے سوا نہین کوئی مجکو عزیز تر
چاہے تو جان تک بھی ہے حاضر براے دوست

مین دوست کا ہون دوست تو دشمن کا خیر خواہ
رکھتا نہین یہان مین کسیکو سواے دوست

آتا خیال غیر کا دلمین مرے نہین
ایسے بہری ہے اب مرے دل مین ولاے دوست

ہوتے ہین یون خوشی مین تو ہر ایک دوستدار
بہتر ہے وہ جو کام مصیبت مین آے دوست

کوئی بنا کیا اوسے جسکو بگاڑے یار
کوئی بگاڑے کیا اوسے جسکو بناے دوست

پہر مانگنے کی غیر سے کیا احتیاج ہے
جسوقت دوست آپ ہو حاجت رواے دوست

کہتے ہین سب یہ حالت مختفی کو دیکھکر
ایسا ہی اپنے دوست سے دلکو لگاے دوست

## غزل

غم کیا ہے ہجر یار مین کیون مر نجاے دوست
ممکن لقاے دوست نہین بے لقاے دوست

دلمین کبھی نہ غیر کے جا ہو سواے دوست
دلبر ہے دل کیواسطے دل ہے براے دوست

دینار زر دیا مجھے یا داغ غم دیا
ہے جاے شکر جو کہ دیا ہے عطاے دوست

آتا نظر ہی دوست کو کب عیب دوست کا
دشمن سے کم نہین وہ جو دیکھے خطاے دوست

یارب ستا رہا ہی بہت شوق وصل یار
پونچادے مجکو تا در دولت سراے دوست

مجھکو کیا ہی عشق مین دل نے مرے خراب
جاتا ہے جو پلٹ کے وہ آتا نہین ادہر
ہر ایک کی بھلائی یہ ہے بس مری نظر
عاشق کے حق مین غفلت معشوق ہی غضب
لطف وکرم کرے کہ وہ جور وجفا کرے

پہلو مین میرے رہتا ہے دشمن بجاے دوست
رشک جنان ہے کوچہ جیرت فزاے دوست
دشمن کو بھی نہ انکھون مین چھپا جاے دوست
للّٰہ اپنے دلسے نہ مجھکو بھلاے دوست
راضی ہون اوس سے مین بھی جو کچھ ہے رضاے دوست

عشقی قدم پہ یار کے سر کو کرو نثار
رہتا ہے دوست دل سے ہمیشہ فداے دوست

حاصل ہے مجھے رتبہ عرفان محمدؐ
ہے میری نظر مین رخ تابان محمدؐ
ہم سب نے یہ پائے ہین وجود انکی سبب سے
ہے عشق مرے دلکو جو محبوب خدا سے
کیا خلق ہے کیا شکل ہے کیا حسن ہے کیا نور
ہے یاد سدا مصحف رخسار نبیؐ کی
دیوانہ ہون مین عشق مین محبوب خدا کے
جو بات ہے انکی وہ نہین وحی سے خالی
زہرا ہے کلی اور گل ورد علیؑ ہین
معراج سے آتے ہین نبی عرش خدا تک

آئی نظر شان خدا شان محمدؐ
دل میرا فدا جان ہے قربان محمدؐ
یہ ایک ہی کیا لاک ہین احسان محمدؐ
رہتا ہون سدا طالب وخواہان محمدؐ
عاشق ہے خدا جسپہ وہ ہے شان محمدؐ
کہتے ہین سبھی مجھے حافظ قرآن محمدؐ
جنت سے ہے خوش مجکو بیابان محمدؐ
فرمان خدا ہے جو ہے فرمان محمدؐ
سبطین جو ہین ہین گل ریحان محمدؐ
دلمین ہے مرے جلوہ پنہان محمدؐ

مولا کے سوا غیر سے کیا کام ہے عشقی
## غزل
کیا اور کو سمجھیں کے غلامان محمدؐ

دلمیں ہے ہمیں جلوہ ایمان محمدؐ
جو حق کی صفت ہے وہ ہی شایان محمدؐ

ہے دیدہ روشن مرا ایوان محمدؐ
ہیں ہر دم دیدہ مرے دربان محمدؐ

ہر سو ہے اوسی نور کا جلوہ نظر آتا
جب دیکھتا ہوں روے درخشان محمدؐ

ہیں زندہ جاوید ہوں خضر کی صورت
آجائیں نظر گر لب خندان محمدؐ

دل روضۂ اقدس ہے تو سینہ ہے مدینہ
آتی ہے نظر اوسمیں مجھے شان محمدؐ

خوش آئیگا پھر روضہ رضوان مجھے کیونکر
ہوں بلبل شیدا گلستان محمدؐ

حافظ ہے خدا جسکا اوسی خوف ہے کسکا
ہر حال میں خالق تھا نگہبان محمدؐ

جان دیتے ہیں پروانہ صفت جن و ملایک
ہے نور خدا شمع فروزان محمدؐ

مہتابی ہے اک روضۂ پر نور کی مہتاب
یہ شمس ہے اک شمسہ ایوان محمدؐ

ہیں آل نبی اور جو اصحاب نبی ہیں
ہیں سلطنت دین میں یہ اعیان محمدؐ

حضرت کی حضوری کا ہے عشقی کو بہت شوق
یا رب تو بنا دے اوسے مہمان محمدؐ

## غزل

زندہ ہے مثل روح تن جاودان عشق
نور ازل کا حسن جو ہے ہو وہ جان عشق

وہ ہے مکین دل یہ مرا ہے مکان عشق
الفت ہمراہ یہ دم ہے مرا پاسبان عشق

وابستہ اس سے کیوں نہ ہے حسن کا بھی دل
سارے زمانہ میں ہے یہ یکتا جوان عشق

درد و جنون و وحشت و دیوانگی و غم
آشفتگی و رنج یہ ہیں ہمرہان عشق

اسمین ہی جنس الفت و مہر و وفا و شوق
عاشق ہین جمع گرم ہے دایم دکان عشق

دنیا کی نعمتون سے سدا دل ہے اوسکا سیر
ہی جو کوئی جہان مین نمکخوار خوان عشق

کیا زاہدونکو عشق کے ہے حال کی خبر
اس کیفیت کو جانتے ہین میکشان عشق

کچہ درد دل ہی آفت جان سے نہین ہی کم
فتنہ گری مین ایک ہین خورد و کلان عشق

الفت نہین ہے جسمین وہ انسان ہی نہین
ہین آدمی وہی کہ جو ہین مردمان عشق

جز عشق عاشقون کو نہین اور کوئی کام
مرتے طلب مین عشق کے ہین طالبان عشق

معلوم کیا کسیکو کہ کیا چیز ہے یہ عشق
عشقی سے پوچہو حال کہ ہے قدردان عشق

## غزل

کرتا ہون وصف حسن جو مین اور بیان عشق
گویا زبان حسن ہون مین اور لسان عشق

کعبہ کے ہے مقام سے اعلا مکان عشق
کرتے ملک ہین سجدہ وہ ہے آستان عشق

دنیا و دین سے کچہ نہین ہے عاشقونکو کام
دونون جہان سے یہ جدا ہے جہان عشق

بے شوق تا بعشق رسائی محال ہے
ہمت ہین کہتے جسکو وہ ہے نردبان عشق

بے رنگ زرد و درد دل و نالہ ہاے سرد
سب جانتے ہین اسکو کہ ہے یہ نشان عشق

اوٹہتا نہین ہے خاک سے اسکا گرا ہوا
افتادہ سمجہتے ہین افتادگان عشق

مجہکو نہ تہی یہ آتش پنہان کی کچہ خبر
دلکو جلاتا ہے مرے سوز نہان عشق

بے حسن عشق کا نہین ملتا ہے کچہ مزا
یار حسین سے ملے تو ہون کامران عشق

عاشق مزاج ہون نہین ہی دونون سے مجہکو کام
مداح حسن کا ہون کبہی مدح خوان عشق

برسیگا ابر چشم تو ہوینگے داغ دل | شاداب تر رہیگا سدا بوستان عشق

عشقی ہی جان و دل سے ہوا خواہ عشق ہے
بہولین نہ اپنے دوست کو سب دوستان عشق

## غزل

سرمست ہوں ازل سے مین ہون بادہ خوار حسن | سر مین ہے بس سرور مئے خوشگوار حسن
برتر خیال و عقل سے ہین کاروبار حسن | عالم مین ایک عشق ہے بس رازدار حسن
نور ازل جمال ابد اسکی اصل ہے | ہم جانتے ہین سب سے ہی عالی تبار حسن
بیخود ہر ایک ہوتا جمال اوسکا دیکھکر | ہوتی اگر حیا نہ کبھی پردہ دار حسن
انسان کو خدا نے جو بخشی ہین خوبیان | ہے مرتبہ مین سب سے زیادہ وقار حسن
ناز و ادا ہی شوخی و افسون سے کم نہین | ہین دلبری مین ایک صغار و کبار حسن
دنیا مین جو ہے اسکا ہے بندہ بنا ہوا | اللہ کی ہے شان بنا تاجدار حسن
پیدا یہ حسن و عشق سے ہردو جہان ہوئے | روز ازل جو عشق ہوا ہمکنار حسن
ہوتے ہین اسکو دیکھکے تازہ دل و جگر | آنکھون مین جان فزا ہے عجب سبزہ زار حسن
کیونکر نہ سب سے حسن کا نازک مزاج ہو | رکھتا ہے ناز سے اسے پروردگار حسن

عشقی ہے عشق و حسن سے اک محکم رابطہ
مین عشق کا ہون یار تو ہون دوستدار حسن

## غزل

ہے گلشن جہان مین عجائب بہار حسن | دکھلاتا لاکھ رنگ سے ہے رنگ ہزار حسن

ہر حال مین ہے عشق اطاعت گذار حسن
عاشق پہ جبر کرنے کو ہے اختیار حسن

مشہور عشق سے ہی ہوا نام حسن کا
قصہ ہمارے عشق کا ہے یادگار حسن

عاشق کو رنج ہو تو ہے معشوق کو بھی رنج
ہے بیقرار عشق کہان ہے قرار حسن

عاشق تمام دل سے جو بھرتے ہین اسکا دم
پیارا ہی سب کا جان سے بھی بڑھکے یار حسن

بیجا ہے کیا جو یار کے ہم پاؤن بھی پڑے ہین
کرنا ضرور عشق کو ہے انکسار حسن

محبوب حق نے حسن کا جلوہ دکہا دیا
تہا مدتون سے عشق کو اک انتظار حسن

صورت ہو یار خوب تو سیرت بھی خوب ہو
اخلاق کا بھی حسن ہے زیب شعار حسن

بس خالق جمیل کو پیارا جمال ہے
رکہتا عزیز حسن کو ہے کردگار حسن

جلوہ اوسی کے نور کا ہی تحت و فوق مین
ارض و سما ہین بنگئے آئینہ دار حسن

عشقی عزیز حسن سے مجکو نہین کوئی
رہتا ہون جان و دل سے سدا مین نثار حسن

## غزل

خدا کے واسطے اوس بت سے مجکو عشق بازی ہے
حقیقی عشق کا زینہ یہی ہے عشق مجازی ہے

ہے رکہتا خاک پر سر اسلیئے ہر اک نمازی ہے
کہ ہوتی خاکساری سے ہمیشہ سرفرازی ہے

خدا سے ہم سوا اوسکی محبت کے نہین چاہتے
کہ حاصل ہمکو اوسکے فضل سے ہے بے نیازی ہے

بتون کے حسن مین شان خدا کو دیکھتا ہون مین
حسینون سے جو منظور نظر نظارہ بازی ہے

وہ شاہ حسن کو مجھہ مین بلانیکی نہین طاقت
اگر وہ آپ آتا ہے تو بس انکی نوازی ہے

جگر بہتا ہے پانی ہو کے میرا ساتھہ اشکونکے
حرارت سے تپ فرقت کی اب یہ جان گدازی ہے

اوٹھاؤں رنج تیرے واسطے جو کچھ وہ راحت ہے
جو لستی رہ میں ہو تیری وہ میں سرفرازی ہے

مزا ملتا ہی لو ہمیں یہ ین اور دنیا کا عاشق کو
جہان کی بازیوں میں سب سے بہتر عشقبازی ہے

فدا جن پر ملک انسان ہی کیا ہیں حسن یکتا پر
خدا ہی جسکا ہے عاشق وہ محبوب حجازی ہے

کرو وعدہ نہ کل کا وصل سے خوش آج ہی کر دو
اگر منظور ملنا ہے تو پھر کیا حیلہ سازی ہے

پریشانی میں یہ کٹتی نظر آتی نہیں عشقی
شب فرقت میں کیا روز قیامت کی درازی ہے

## غزل

آج دنیا میں حبیب کبریا پیدا ہوئے
رحمت عالم محمد مصطفےٰ پیدا ہوئے

شاہ شاہان پادشاہ انبیا پیدا ہوئے
سید الابرار محبوب خدا پیدا ہوئے

ہوا ظہور پاک جنکا حق کو منظور نظر
وہ حبیب کبریا نور خدا پیدا ہوئے

دلبر ہاشم سرور جان عبد المطلب
آمنہ خاتون کی ہیں دلربا پیدا ہوئے

مان گئے ابراہیم نے جن کے لئے حق سے دعا
ہیں وہی مکہ میں عین مدعا پیدا ہوئے

آمد آمد کی بشارت جنکی تھی عیسیٰ نے دی
وہ بشیر و مخبر خوف و رجا پیدا ہوئے

دونوں عالم ہیں قدم سے جنکے روشن ہو گئے
عالم امکان میں وہ شمس الضحیٰ پیدا ہوئے

دور جن سے تیرگی شرک و ضلالت کی ہوئی
وہ مہ پر نور وہ بدر الدجیٰ پیدا ہوئے

شق اشارے سے ہوا جنکے قمر افلاک پر
صاحب اعجاز وہ معجز نما پیدا ہوئے

ابر رحمت کیطرح وہ رحمۃ للعالمین
تازہ گلزار جہان جس سے ہوا پیدا ہوئے

وصف جنکا ہی خدا نے خود کیا عشقی بیان
وہ شہ دین لائق مدح و ثنا پیدا ہوئے

مقتدی جنکے ہین سب وہ مقتدا پیدا ہوے | **غزل** | ہادی کل رہبر راہ ہدیٰ پیدا ہوے

مالک دین سرور ہر دو سرا پیدا ہوے — جنکی پیدایش سے یہ ارض و سما پیدا ہوے

بھیجتا جنپر خدا ہے اور فرشتے سب درود — وہ نبی صل علی صل علی پیدا ہوے

خضر بھی تشنہ تہے جنکے چشمہ دیدار کے — اب وہی سرچشمہ آب بقا پیدا ہوے

فخر عیسیٰ وہ مسیحا جہان صل علی — نام جنکا درد دل کے ہی دوا پیدا ہوے

معدن لطف و عنایت مخزن جود و کرم — مظہر حق مصدر مہر و وفا پیدا ہوے

صاحب خلق و ادب عالی نسب الاحسبا — اشرف عالم امام الاتقیا پیدا ہوے

جنکے آبا پاک ہین طاہر ہین جنکے امہات — وہ مطہر وہ شریف الاذکیا پیدا ہوے

دستگیر بیکسان مسکین نواز و دادرس — حامی زار و غریب و بینوا پیدا ہوے

راحت دل خستگان آرام جان عاشقان — طالبونکے مقصد و مطلب روا پیدا ہوے

شاد دل کیونکر نہو عشقی کہ وہ محبوب رب
سب پہ واجب جنکی ہے مہر و ولا پیدا ہوے

## غزل

تم ہو مطلوب خدا محبوب داور یا نبی — دوسرا کوئی نہین تمسا پیمبر یا نبی

شوق ہے دیدار کا دل مین فزونتر یا نبی — یکنظر مجھکو دکھا دو روے انور یا نبی

لیگئے تشریف تم اوس جا سے پر معراج مین — جلتے ہین جس جا سے پر جبریل کے پر یا نبی

ہے بھروسا آپکا ہم عاصیون کو حشر مین — آپ ہی ہو بس شفیع روز محشر یا نبی

خلد سے بہر زیارت آتی ہین حور و ملک — آپکا روضہ بھی ہے جنت سے بڑھکر یا نبی

ہو اگر حاصل مجھے رویہ مین رویت آپکی — جاگ اوٹھینگے خواب مین میرے مقدر یا نبیؐ

خوف ہمکو تشنگی کا روز محشر کے نہین — آپ ہی ہین مالک تسنیم و کوثر یا نبیؐ

اہل دین کو خوف موج بحر دنیا کا نہین — نام تیرا کشتیٔ دین کا ہے لنگر یا نبیؐ

رہنمائی کا تمہارے خضر بھی محتاج ہے — آپ ہے راہ حقیقت کی ہو رہبر یا نبیؐ

عاشقونکی آپ کے ہے عشق مین حالت عجب — ہے کوئی بیخود کوئی حیران و ششدر یا نبیؐ

طالب ظل ہمایون ہما عشقی نہین
آپکے الطاف کا سایہ ہو سر پر یا نبیؐ

## غزل

آپکی فرقت سے دل میرا ہے مضطر یا نبیؐ — مثل دریا بہہ رہے ہین دیدۂ تر یا نبیؐ

پیچ دیتا ہے مجھے چرخ ستمگر یا نبیؐ — کیجیے میری دستگیری بہر حیدر یا نبیؐ

آستان پر جبہ سائی کی تمنا ہے مجھے — سنگ در وہ آپکا میرا ہو بستر یا نبیؐ

ہے تمنا اوڑکے جاؤن آپکے روضہ تلک — لوٹتا ہے دل مرا مثل کبوتر یا نبیؐ

در پہ اپنے اب بلا لیجے مجھے بہر خدا — درد فرقت سے ہے دل بیتاب اکثر یا نبیؐ

نشہ سے جسکے رہون سرشار و سرخوش مین مدام — عشق کا اپنے پلا دیجے وہ ساغر یا نبیؐ

جلوہ حق دیکھلونگا مین بھی موسی کیطرح — آپکا دیدار گر ہوگا میسر یا نبیؐ

درد دل ہے سر سے سودا آپکا ہرگز نہ جا — جبتلک ہے جسم مین جان و دوش پر سر یا نبیؐ

دم نکلجائے یہ تن سے ساتھ نام پاک کے — وقت مردن یا الٰہی ہو زبان پر یا نبیؐ

صدق دل سے بس زبان پہ کلمۂ طیب رہے — وقت آخر خاتمہ میرا ہو بہتر یا نبیؐ

شاد عشقی کو رکہو مولا دو عالم مین سدا
واسطے شبیر کے از بہر شبر یا نبی

## غزل

الٰہی دل کو میرے مثل آئینہ صفا کردے — سراسر دور دل سے کینہ و کبر و ریا کردے
محبت اپنی اور الفت محمد کی عطا کردے — تصدق اپنا مجکو مصطفےٰ پر سے فدا کردے
سوا تیرے نہون محتاج مین پہر غیر کا یارب — در مقصد سے پر اسطرح دست مدعا کردے
برائے مصطفےٰ بر آئے ہر اک آرزو میرے — بحق مرتضیٰ ہر اک مرا مطلب روا کردے
مرا بیتاب دل ہے سینہ مین اب کیا کرون یارب — کسی صورت سے تو دل کی مرے تسکین ذرا کردے
ہر اک آزار سے اور رنج سے تو دے شفا مجکو — مرے ہر ایک درد دل کی تو یارب دوا کردے
مین بندہ ہون تو مالک ہے مین عاجز ہون تو قادر ہے — مرے ہر عقدہ لاحل کو یارب توہی وا کردے
جو بیگانہ ہے تیرا اوس سے بیگانہ رہون مین بہی — جو تیرا آشنا ہے اوس سے مجکو آشنا کردے
الٰہی دوست تو ہے دوست دشمن کو بہی چاہے — برائی جو کرے مجہسے تو اوسکا بہی بہلا کردے
پہرا مجکو نہ اب تو در بدر مثل گدا یارب — جو دینا ہو مجہے تو اپنے ہی در پر بلا کردے
ہون عاصی مغفرت کی پر مجہے امید ہے تجہسے — نظر رحمت کی فرما عفو تو میری خطا کردے

کیا ہے نامزد دنیا مین جیسا تو نے عشقی کو
اوسے عقبیٰ مین بہی یارب غلام مصطفےٰ کردے

## غزل

سیدی انت حبیبی و شفیع العربی — ففدا لک روحی مع امی و ابی

مرحبا سید لولاک سے شہ جملہ نبی — افضل و اکمل و ہم منتخب و مجتبی

جب سے اوہین ہے بہر عشق رسول عربی — دل صافی مرا آئینہ بنا ہے حلبی

نور سے اپنے کیا تجکو خدا نے پیدا — پہلے آدم سے ہے تو ہی تری عالی نسبی

مولد پاک عرب ہے عربی تیری زبان — اسلئے آیا ہے قرآن بزبان عربی

پہنے نعلین گیا عرش معلی پہ تو — مرتبہ پائے کہان سے یہ کوئی اور نبی

ہے دعا کا ترے خرمہ مین مدینہ کے اثر — ہوتے سب چاٹتے ہین ایسی ہے شیرین رطبی

جام اک وصل کا اے ساقی کوثر دیجے — ہجر مین جان ہے ہونٹوں پہ ہے تشنہ لبی

عشق محبوب الٰہی ہین مین دیوانہ ہون — کیا خبر مجکو کہ کیا ہے ادب و بے ادبی

جز گنہ میرے عمل نیک نہین تو ہی شفیع — گر شفاعت مری یہ ہے سبب بے سببی

کرو وا در دیکے اسد اوسکے مسیحا سے جہان

در پہ اب آیا ہے عشقی پئے درمان طلبی

## غزل

دل ہے عاشق ہوں تمہارا میں رسول عربی — دل و جان میری فدا تجھ پہ ہے میرے نبی

یا الٰہی ہو مجھے بار بہ بار سے نبی — جا کے محبوب سے اپنے کرون حاجت طلبی

ہے تب ہجر مین ترے مجھے اب تشنہ لبی — شربت وصل پلا مجکو طبیب عربی

اے قریشی لقب و ہاشمی و مطلبی — مثل خورشید ہے روشن تری عالی نسبی

مرتبہ تجکو اولو العزم کا حق نے بخشا — کر دیا ختم رسل اور رسول اور نبی

ترا حافظ تہا خدا اسلئے کچھ چل نہ سکا — جہل بوجہل کا آتش کی ابولہبی

پہر ہوا دوسرا اب کوئی نہ لایق ہو سکے — کیا ترے جسم پہ تشریف رسالت ہی بہی
درد و فرقت سے ترے دل ہی بہت ازردہ ہوا — کچھ دوا درد کی کیجے مرے والا لقبی
وصل سے اپنے عطا کرے دل کو تسکین — ہجر مین تیرے شب روز ہے اک مضطربی
عقل کل کی نہین طاقت کہ جو پہچان سکے — کیا ترے رتبہ کو پہونچے یہ مرادین غبی
مدح مین تیری ہلانے کی نہین ہے طاقت — رہتی ہے نوک زبان عجز سے واتوہین دبی

آخری وقت مین دیدار دکہا دے للہ
اب ہے عشقیؔ کو جدائی سے تری جان لبی

## مخمس عشقی بر غزل قدسی

مرحبا ختم رسل تاج سر جملہ نبی — مرحبا صاحب عالی نسبی و حسبی
مرحبا خیر وری ہاشمی و مطلبی — مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

کیا ترے حسن خداداد کا ہو وصف رقم — بہرتے ہین جملہ حسینان جہان تیرا دم
کیا تری بات ہے کیا حسن ہے خالق کی قسم — من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمالست بدین بوالعجبی

نور سے اپنے ترا نور کیا حق نے جدا — وہی منشا ہوا منشا دتری پیدایش کا
اک تری وجہ سے پیدا ہوئے ہین ہر دوسرا — نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را

برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

جب شریعت کا ترے ہو گیا نافذ منشور
ہوا منسوخ تھا انجیل میں جو کچھ مذکور
یکقلم نسخ ہوا نسخۂ توریت و زبور
ذات پاک تو کہ در ملک عرب کرد ظہور
زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

کر کے طی مسجد اقصیٰ کے وہ رہ اور وہ دشت
لامکان عرش کی اکدم میں کی تو نے گلگشت
ہیچ ہفتم پہ گیا دیکھ لئے جنت ہشت
شب معراج عروج تو ز افلاک گذشت
بمقامے کہ رسیدی نرسد ہیچ نبی

ابر رحمت سے ترے تازہ ہے گلزار انام
جس سے شاداب شجرہای ہیں وہ ہے فیض عام
تجھ سے ہر ایک کا ہو لہلہا ہے باغ مرام
نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام
زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

تری فرقت میں مری ہو گئی حالت ابتر
ترے دیدار کو روتے ہیں مرے دیدۂ تر
جان ہو ٹوٹنیہ ہے ٹکڑے ہوا جاتا ہے جگر
چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر
اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

آتش ہجر سے جلتا ہے کلیجہ دن رات
شربت وصل پلا مجھکو دے اس غم سے نجات
طپش غم سے ہے اب تشنگی از حد ہیہات
ما ہمہ تشنہ لبانیم تو ئی آب حیات
رحم فرما کہ ز حد میگذرد تشنہ لبی

ہے ترا بیت مقدس شرف بیت حرم
تری دربانی کا جبریل کو ہے فخر اتم
جسمیں رکھتا نہیں بے اذن فرشتہ بھی قدم
نسبت خود بہ سگت کردم و بس منفعلم
زانکہ نسبت بہ سگ کوی تو شد بے ادبی

دل میں ہے سدا تب ہجر سے بیچین ہر جی
دیکھکر عشق میں عشقی کی بہت بیتابی

شربت وصل پلا مجھکو طبیب روحی
سیدی انت حبیبی وطبیب قلبی

آمدہ سوئے تو قدسی پئے درمان طلبی

## سلام عربی

یا شفیع الوریٰ سلام علیک
یا نبی الہدیٰ سلام علیک

خاتم الانبیا سلام علیک
سید الاصفیا سلام علیک

احمد لیس مثلک احد
مرحبا مرحبا سلام علیک

واجب حبک علی المخلوق
یا حبیب علا سلام علیک

اعظم الخلق اشرف الشرفا
افضل الاذکیا سلام علیک

کشفت منک ظلمت الظلم
انت بدر الدجیٰ سلام علیک

طلعت منک کوکب العرفان
انت شمس الضحیٰ سلام علیک

مہبط الوحی منزل القرآن
صاحب الاہتدیٰ سلام علیک

انک مقصدی وملجائی
انک مدعا سلام علیک

مطلبی لیس یا حبیب سواک
انت مطلوبنا سلام علیک

سیدی یا حبیب مولائی
لک روحی فدا سلام علیک

ہذا قول غلامک عشقی
منہ یا مصطفیٰ سلام علیک

## سلام اردو

اے شہ دوسرا سلام علیک
احمد مجتبیٰ سلام علیک

سرور اولیا سلام علیک
یا حبیب خدا سلام علیک

آپ پر ہو درود نامعدود
اور بے انتہا سلام علیک

خود خدا اور ملائکہ اوس کے
بھیجتے ہین سدا سلام علیک

آل پر ہو تحیت و تسلیم
صلوٰۃ و ثنا سلام علیک

عاصیون کے ہو تم شفاعت خواہ
تا بروز جزا سلام علیک

ذات اقدس ہے رحمت عالم
واہ صل علےٰ سلام علیک

ہادی جن و انس رہبر حق تو
دین کے رہنما سلام علیک

دستگیر جہان ہو تم بیشک
سب کے حاجت روا سلام علیک

اے مربی غریب و مسکین کے
خلق کے پیشوا سلام علیک

قلزم فیض آپکا ہے روان
بحر جود و سخا سلام علیک

بھیجتا جان و دل سے ہے عشقی
دم بدم دائما سلام علیک

## غزل

غیرون سے احتراز ہے اوسے نیاز ہے
صبح و مسا یہی مرا روزہ نماز ہے

گردن خمیدہ ہین ہون تو وہ سرفراز ہے
اون سے نیاز مجکو اونہین مجھسے ناز ہے

فرقت مین کیا ٹپکتا ہے پروانہ سر یہان
وان شمع کو بھی ہجر مین سوز و گداز ہے

مسطور چشم دل سے ہی نظارہ یار کا
راز دنیا ز عاشق و معشوق مین جو ہین
دیکھو دیار عشق مین نیرنگ حسن کا
مجکو نہین ہے غیر سے کچھ حاجت نیاز
کوتاہ دست چاہیئے دنیا کی حرص سے
کردے اگر وہ چاہے تو ذرہ کو آفتاب
عاشق مین یار کا ہون پری ہو تو کیا کرون

عاشق بھی چشم دوختہ مانند باز ہے
مین کیا کہون کسی سے کہ پوشیدہ راز ہے
محمود ہے غلام تو مالک ایاز ہے
ہر وقت مین کریم مرا کارساز ہے
کیا فائدہ اے شیخ جو ریش دراز ہے
اوسکے سوا بھی پھر کوئی نکتہ نواز ہے
ناجنس سے ہمیشہ مجھے احتراز ہے

دیکھو تو یار کون ہے اغیار کون ہے
عشقی خدا نے دی نظر امتیاز ہے

## مناجات عربی

یَا اِلٰہِی اَنْتَ مَوْلَائِی وَرَبُّ الْعَالَمِیْن
اَنْتَ حَیٌّ وَالْقَدِیْمُ وَالْعَلِیْمُ وَالْمُرِیْدُ
اَنْتَ غَفَّارٌ حَلِیْمٌ قَادِرٌ رَبٌّ رَحِیْمٌ
اَنْتَ وَهَّابٌ وَّ تَوَّابٌ مُغِیْثٌ مُغْنِیٌ
اَنْتَ سَتَّارٌ وَّ مَنَّانٌ کَفِیْلٌ وَالْکَرِیْمُ
قَدْ اَصَابَتْنِیْ خَطَایَا مِنْ یَمِیْنٍ وَالْیَسَارُ
یَا اِلٰہِیْ خِطَاءً کَثِیْرًا دَائِمًا

نَعْبُدُ اِیَّاکَ وَاِیَّاکَ نَحْنُ نَسْتَعِیْن
وَالْکَلِیْمُ وَالسَّمِیْعُ وَبَصِیْرُ الطَّالِبِیْن
اِنَّنِیْ عَبْدٌ ضَعِیْفٌ مُذْنِبٌ وَالْمُسْتَکِیْن
اِنَّنِیْ یَا رَبِّ مِسْکِیْنٌ فَقِیْرٌ وَالْمَهِیْن
اِنَّنِیْ عَبْدٌ حَقِیْرٌ وَالذَّلِیْلُ وَالْحَزِیْن
اَعْفُ وَاغْفِرْ لَنَا یَا غَافِرَ الْمُذْنِبِیْن
کَیْ اَکُوْنَ فَارِغًا مِنْ زَحْمَةِ الدُّنْیَا وَدِیْن

رب هب لي من سرور القلب والنور البصر — والقواء الجسم لطاعاتك في كل حين

بسمك يا ربنا يا خير مسؤل به — اعطنا توفيق ترتيل لقرآن مبين

بالنبي المصطفى يا ربنا بالعترة — بالصفي والاولياء والانبياء والمرسلين

ربنا اغفر لنا واغفر آبائنا امهاتنا — ثم كل المؤمنين ثم كل المسلمين

## وله

انت هادي اهدنا ربي صراط الصالحين — هب لنا وارحم علينا يا امان الخائفين

لا دعائي الا منك يا عليم المدعا — لا سوالي الا منك يا مجيب السائلين

انجينا ربنا من شر كل ما خلق — من شرور المؤذيين المفسدين الحاسدين

عافني من شر اعداء وخناس رجيم — من شرور الجنة والناس شر الظالمين

ربنا احفظ من الآفات من كل البلا — ثم من حزن وغم انت خير الحافظين

ربنا ارزقنا رزقا حلالا طيبا — انت خير الواسعين انت خير الرازقين

اعطني خير الكثير والامان والفلاح — والفراغ والغنا ثم لسان الشاكرين

اعطنا ايمانا وعرفانا وعلما والعمل — ثم اعزازا واخلاصا وصدقا واليقين

انت مولائي وربي ومولاء الجليل — ليس مطلوبي سواك يا مجيب والمعين

كل اماني اليك اسمي غلام مصطفى — رب اغفر لي وارحم انت خير الراحمين

ربنا بلغ نبينا منك اتحاف السلام
ثم آل الطيب والطيبات الطاهرين

## ولہ

رَبَّنَا هَبْ لِي لِسَانًا ذَاكِرًا | يَا اِلٰهِي اَعْطِ قَلْبًا شَاكِرًا
ثُمَّ اجْعَلْنِي غَنِيًّا قَانِعًا | رَاضِيًا مِنْكَ شَكُورًا صَابِرًا

## رباعی

دنیا کا خیال ہے کہ خواب غفلت | بیخود ہے ہر اک پیکے شراب غفلت
یان کس لیے آئے ہے کئے کیا کیا کام | اتنا تو کرے کوئی حساب غفلت

## ولہ

۵۶۳۶۲

مطلب مجھے ادنی سے نہ اعلی سے ہے | کچھ کام نہ دنیا سے نہ عقبی سے ہے
بندہ ہون خدا کا ہون اوسیکی ہے طلب | عشقی مجھے کام میرے مولا سے ہے

## قطعہ تاریخ طبع گلدستہ ہذا از مصنف

اس تاریخ مین لفظ (جان) جسکے لفظی معنے روح کے اور مرادی معنے محبوب کے ہین باضافت لام معقول و مقبول پڑہین تو یہ لفظ دو معنون کو شامل ہوگا اگر بلا اضافت لام بمعنی امر جسکا ہندی مین جاننا ہے پڑہا جاے تو دونا لطف حاصل ہوگا۔

ملی طبع کی کیا یہ تاریخ عشقی | ہے تاریخ مطبوع و معقول جان
یہ ہاتف نے مصرع کہا گوش دل مین | یہ اشعار عشقی ہے مقبول جان

## قطعہ تاریخ طبع از نتایج افکار جناب مولوی محمد نصیر الدین صاحب تخلص ناصر

چھپائے اندنون کچھ یہ طبع زاد اشعار اپنے | مرے مخلص غلام مصطفے عشقی تخلص
سر انصاف سے ناصر نے یہ تاریخ لکھی | جہان قابل ہے عمدہ فکر ہے نیکو تفحص

۱۳۱۴ھ

تمام شد

حق غلام نبی